دیکھا جائے تو یہ محسوس ہوگا کہ ہر مسئلے پر تین طرح کی رائیں ہو سکتی ہیں، ایک وہ جو بہرحال ترقی کے خواہاں ہیں، دوسرے وہ جو قدیم روایات کو قائم رکھنا چاہتے ہیں اور تیسرے وہ جو قدیم روایات کا خیال رکھتے ہوئے ملک کے لئے معتدل ترقی پسند کرتے ہیں۔ اب بعض ممالک (مثلاً انگلستان) میں جہاں لوگ اندرونی معاملات ملکی میں مفاہمت کے عادی ہیں، سیاسی فرقے انھیں تین اصولوں کے حامل ہیں، خواہ اُن کا نام کوئی بھی کیوں نہ رکھا جائے۔ لیکن جیسا اوپر بیان کیا گیا ہے، دوسرے ممالک (مثلاً فرانس) ایسے ہیں جہاں دونوں انتہا پسند فرقوں اور اعتدال پسند فرقے کے بیسیوں چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ہیں جو بعض فروعی امور پر آپس میں مخالفت کرتے رہتے ہیں[۲۵]۔

## سیاسی فرقوں کے اصول

جن امور کو سیاسی فرقہ بندی کی بنیاد بنایا جاتا ہے وہ ہر جگہ اور ہر زمانہ میں مختلف ہوتے ہیں۔ بعض جگہ تو یہ فرقہ بندی محض انھیں اصول پر ہوتی ہے جو اُن پر لگائے گئے ہیں، بعض انتہا پسند اور اعتدال پسند، بعض جگہ اس کی بنیاد معاشی ہوتی ہے، جیسے تجارت کی آزادی وما مونی، بعض جگہ اختلاف نسلی ہوتا ہے جیسے نازیوں سے پہلے جرمنی میں یہودی گروہ یا آئرستانی سوراج سے پہلے برطانوی پارلیمنٹ میں آئرستانی، تیسری وجہ

---

[۲۵] بقول فائنر: حکومت حالیہ کا نظریہ اور عمل Finer, Theory & Practice of Modern Government (باب ۱۵) فرانس میں ہر ایک انتخاب کے ساتھ ساتھ مختلف سیاسی فرقوں کی نہ صرف حکمت عملی میں فرق پیدا ہو جاتے ہیں بلکہ نام بھی تبدیل ہو جاتے ہیں اور جن جن مجموعوں پر یہ "فرقے" مشتمل ہوتے ہیں وہ بھی بدل جاتے ہیں۔

اختلاف ترقی ہو سکتی ہے، جیسے ہندوستان میں مسلمانوں کے گروہ اور بہت سے ہندوستانی گروہ۔ ان ممالک میں جہاں کسی غیر ملک کی حکومت ہوتی ہے اجنبی حکومت کا وجود ہی باعث تفریق بن سکتا ہے، جیسے ہندوستان میں، جہاں کی سیاسی فرقہ بندی ایک بڑی حد تک برطانوی حکومت ہند کے ساتھ سلوک پر مبنی ہے، اور جہاں تقریباً ہمیشہ ایک فرقہ ایسا رہتا ہے جو اس حکومت کو ہر ممکن طریقے سے زک دینے پر تلا رہتا ہے۔ یوں تو اس طرح کے بہت سے اسباب اختلاف ہو سکتے ہیں بلکہ یوں کہئے کہ ہر ملک اور ہر زمانے میں مختلف اسباب فرقہ بندی پیدا ہوتے رہتے ہیں، لیکن ایک وجہ اختلاف ایسی ہے جس کا ذکر یہاں ضروری ہے۔ ایسے ملکوں میں جہاں وفاقی طرز حکومت رائج ہے وہاں علی العموم ایک فرقہ تو ایسا ہوتا ہے جو مرکز کو اجزا کے مقابلے میں تقویت دینا چاہتا ہے اور دوسرے فرقہ کا مطمح نظر یہ ہوتا ہے کہ کسی طرح سے اجزا کے اختیارات بڑھائے جائیں۔ یہ صورت حال ایک بڑی حد تک نہ صرف ممالک متحدہ امریکہ میں پائی جاتی ہے[عه] بلکہ تقریباً ہر ایک وفاقیہ میں نظر آتی ہے۔

---

[عه] ممالک متحدہ امریکہ میں جو دو بڑے فرقے "عمومی" اور "جمہوری" ہیں اس سے یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ عمومی فرقہ جمہوریت پسند نہیں اور جمہوری فرقہ عمومیت پسند نہیں، بلکہ جمہوریت اور عمومیت دونوں امریکی حکومت کی جان ہیں اور دونوں میں سے کوئی فرقہ ان دو اصول سے کسی سے بھی منحرف نہیں ہو سکتا۔ یہ دونوں نام محض اصطلاحات ہیں اور ان کا زیادہ تر تضاد امریکی خانہ جنگی سے ظاہر ہوتا ہے جب ایک گروہ مرکزی اقتدار کے تفوق کا طرفدار تھا اور دوسرا چاہتا تھا کہ ریاستوں کے اختیارات کو تقویت پہنچے۔ ان حریفوں کے ناموں سے ان کے مقاصد کا مطلق اظہار نہیں ہوتا۔

**حسن و قبح۔** ان اصول کو شمار کرنے کے بعد جو مختلف ممالک میں سیاسی فرقہ بندی کا باعث ہوتے ہیں اب ہم ان کے حسن و قبح پر بحث کریں گے۔ سیاسی فرقوں کی بابت سب سے پہلی بات تو یہ یاد رکھنے کے قابل ہے کہ اگر جمہوریت کے اصول پر حکومت چلانی ہے یعنی اگر عوام ملک کو حکومت پر تھوڑا بہت قابو دینا ہے تو سیاسی فرقہ بندی ناگزیر ہے۔ یہ ناممکن ہے کہ ہر ایک فرد مملکت میں اس قدر سیاسی احساس ہو کہ وہ بغیر کسی قسم کی رہبری کے حکومت کے پیچیدہ معاملات کو سمجھ سکے اور ان کی اہمیت کا صحیح اندازہ کر سکے۔ اور جب کسی قسم کی تنظیم ہوگی تو لامحالہ ملک والے اپنے خیالات کے مطابق چند مخصوص فرقوں میں منقسم ہو جائیں گے۔ اسی سے ایک دوسری بات معلوم ہوتی ہے، وہ یہ کہ سیاسی فرقے عوام الناس کے ایک طرح کے معلم ہوتے ہیں اور ان کے ذریعے سے عوام الناس کو چند خاص راستے معلوم ہوتے ہیں جن پر چل کر اپنے اپنے قیاس کے بموجب ملک کی نجات ممکن ہے۔ ساتھ ہی چونکہ فرقہ بندی فی نفسہ باہمی مفاہمت کا نتیجہ ہوتی ہے اس لئے انتہا پسند فریقوں کی حکمت عملی بھی بہت سے افراد کی حکمت عملی سے زیادہ معقول ہوتی ہے، اور اعتدال اکثر حالتوں میں کامیاب سیاست کی جان سمجھنا چاہئے۔ اس سلسلے میں آخری بات یہ کہنی ہے کہ سیاسی فرقہ بندی میں خصوصاً اس فرقہ بندی میں جس کے تحت دو بڑے بڑے فرقے ایک دوسرے کے مقابل ہوتے ہیں، ہر مسئلے کے موافق اور مخالف پہلوؤں کی چھان بین ہو سکتی ہے اور وہ بھی اعتدال کے ساتھ اس لئے کہ فرقہ مخالف کو بھی یہ خیال رہتا ہے کہ میری طرف سے کوئی ایسی مبالغہ آمیز بات نہ کہی جائے کہ کل کو حسب ثزات

میرے قبضے میں آئے تو مجھے قائل ہونا پڑے کہ جو اعتراض میں نے دوسروں پر کیا تھا وہ خود مجھ ہی پر عائد ہو رہا ہے۔ حقیقت میں دو فرقی نظام کی یہ سب سے بڑی خوبی ہے کہ ایک تو "فرق مخالف" کو یہ خیال ہوتا ہے کہ تنقید حد اعتدال سے آگے نہ بڑھے دوسرے اس حالت میں جب وزارت موجودہ کو ملک کے اکثریت یا کم از کم اس کے قائم مقاموں کی تائید نصیب نہیں ہوتی تو دوسری وزارت فوراً جائزہ لینے کو تیار ہو جاتی ہے۔[۱]

تاہم یہ کہنا درست نہیں کہ سیاسی فرق بندی میں خوبیاں ہی خوبیاں ہیں، بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ جس طرح عمومی اصول کے تحت اس وقت انسان اس اصول سے آگے نہیں بڑھ سکا کہ اکثریت کو اقلیت پر تفوق حاصل ہو، اسی طرح سے سیاسی فرق بندی کا نظام اس اصول کا ایک ناگزیر نتیجہ سمجھنا چاہئے بلکہ یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ اکثریت کا اقلیت پر تفوق اور ملک کو مختلف سیاسی گروہ میں تقسیم ہونا یہ دونوں عمومیت سے پیدا ہے اور یہ ایک دوسرے کے ساتھ گویا توام ہیں چنانچہ اچھے ہوں یا برے، اولاد ہونے کی وجہ سے انھیں بہر نہج پالنا پوسنا پڑتا ہی ہے۔ حکومت کا ایک یا چند خاص سیاسی فریقوں کے ارکان پر مشتمل ہونے سے فی نفسہ یہ نتیجہ نکلے گا

---

[۱] لاسکی اپنی کتاب "صرف و نحو سیاسیات" Laski: Grammar of Politics باب ۹ میں کہتا ہے کہ دو فرقی نظام ہی ایک ایسا نظام ہے جس میں لوگ واقعاً حکومت کے ارکان کا انتخاب کر سکتے ہیں، درآنحالیکہ جہاں بہت سے فرق ہوں وہاں گو نیابتی مجلس حقیقت حال کا آئینہ ہوتی ہے لیکن حکومت ہمیشہ کمزور رہتی ہے اور اکثریت کے عدم استقلال کا شکار رہتی ہے۔

کہ ملک کی ایک بڑی اقلیت ملک کی حکومت میں حصہ لینے سے محروم رہے گی[۵۴]۔ اور بقول کسی کے بہت سے ناقابل تو حکومت کے رکن بن جائیں گے اور بہت سے قابل لوگ حکومت سے باہر رہ جائیں گے[۵۵]۔ علاوہ ازیں چونکہ اب تو سیاسی فرقہ بندی کا مقصد ہی یہ ہوتا ہے کہ کسی طرح حکومت پر قابو حاصل ہو جائے، اور اس مقصد کے لئے بعض مرتبہ اسے اصول اختراع کرنے پڑتے ہیں جن پر زیادہ سے زیادہ تعداد اراکین متفق ہو سکے، اس لئے یہ اراکین اس قدر زیادہ ملک کے بہی خواہ نہیں ہوتے جتنے اپنے گروہ کے بہی خواہ، اور ممکن ہے کہ ملک کی بہی خواہی کی حیثیت ثانوی ہی رہ جاتی ہو۔ اس میں شبہ نہیں کہ منظم ممالک میں جہاں خدمت ملکی انسان کے دنیوی مذہب کا اول ترین رکن ہوتا ہے، فرقی وفاداری ملکی وفاداری کے منافی نہیں ہوگی[۵۶] لیکن نیم منظم ممالک میں جہاں حب وطن کے عملی مظاہرہ کے لئے

---

۵۴ مثلاً ۱۹۳۵ء کے عام انتخاب کے موقع پر جنوبی انگلستان میں ساڑھے گیارہ لاکھ لبرلوں اور مزدوروں کی طرف سے صرف ۵ لبرلوں کا انتخاب ہوا، درانحالیکہ اس سے دگنے سے بھی کم یعنی ساڑھے بیس لاکھ قدامت پسندوں نے ۱۷۰ ارکان کو منتخب کیا۔ اسی طرح ۱۹۳۷ء کے مدراس کے انتخابات میں عام نشستوں کے لئے ۲۵ لاکھ کانگریسی رائے دہندوں نے ۱۳۰ نشستیں اپنے قائم مقاموں سے پر کیں لیکن ان کے ۱۱ لاکھ مخالف صرف سات نشستیں پر کر سکے۔ عمومی ممالک میں، جہاں حکومت کا دارومدار نشستوں کی اکثریت پر ہوتا ہے، یہ اعداد نہایت عبرت ناک اور سبق آموز ہیں۔ دیکھو کتابچہ انجمن نیابت تناسبہ لندن شمارہ ۵۴ (مئی ۱۹۳۶ء) و ۵۸ (مئی ۱۹۳۷ء)۔

۵۵ فائنر حسب بالا، باب ۱۵۔

۵۶ اس کا ایک عجیب و غریب مظاہرہ ۱۹۱۴ء میں ہوا جب ان تمام۔ (بقیہ حاشیہ ملاحظہ ہو صفحہ ۱۸۲)

نسبتاً کم مواقع ہوں وہاں یہ خطرہ ضرور پیدا ہوتا ہے کہ فرقی وفاداری ملکی وفاداری کے جذبہ کو بالکل پست نہ کر دے۔

حقیقت یہ ہے کہ زمانہ حالیہ میں صرف انہی ممالک میں عمومیت کا راج باقی ہے جہاں ملک کو فرقے پر ترجیح دی جاتی ہے اور جہاں سیاسی فرقہ بندی کا مقصد یہ نہیں ہوتا کہ اس کے ذریعے سے رہبران ملک اپنی ذات کا بھلا کریں، ورنہ روس، جرمنی، اٹلی اور ایسے دوسرے ممالک میں جہاں یہ دیکھا گیا کہ سیاسی فرقہ بندی سے بجائے اس کے کہ ملک کی عام رائے منظم ہو، ملکی مفاد کو نقصان پہونچ رہا ہے، اس فرقہ بندی کا سرے سے خاتمہ کر دیا گیا ہے یا یوں کہو کہ ایک فرقہ جو برسر اقتدار ہوتا ہے قائم رہا ہے اور دوسرے فرقے کو فنا ہونا پڑا ہے[۵]۔ سیاسی فرقہ بندی

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۸۱) متخاصم سیاسی فرقوں نے جو انگلستان کی پارلیمنٹ میں اور اس کے باہر لڑ رہے تھے، جنگ عظیم شروع ہوتے ہی آپس میں صلح کر لی اور دوش بدوش آکر دشمن کے زیر کرنے میں مشغول ہو گئے۔ بعض ایسے لوگ بھی تھے جو اصولاً اس جنگ کے مخالف تھے، جیسے لارڈ مورلے لیکن انھوں نے سرے سے سیاسیات ہی سے کنارہ کشی اختیار کر لی۔ دیکھو مورلے کا خط وزیر اعظم کے نام جو استعفے کے وقت لکھا تھا Morley's letter to The Prime Minister on his Resignation

۵ حال میں سب سے سبق آموز تدریجی خاتمہ مختلف سیاسی گروہوں کا جرمنی میں ہوا ہے، وہ قابل لحاظ ہے۔ دیکھو سالانہ رجسٹر " Annual Register ۱۹۳۳ء جس میں ان حالات کو مفصل ذکر کر دیا ہے۔

اسی وقت سود مند ہوتی ہے جب وہ مملکت سے باہر ہو کر حکومت سے جھگڑنے کے بجائے حکومت کا ایک جزو بن کر محض حکومت کے مسلک کے مفاد کی خاطر جھگڑے[۵] یعنی جو ملک کی ہر حالت میں شدت کے ساتھ وفادار ہو اور زیادہ سے زیادہ موجودہ حکومت کے طرزِ عمل کو ناقص سمجھ کر اس کی بیخ کنی کے درپے ہو اور ساتھ ہی وقتیکہ وہ خود برسر اقتدار نہ ہو جائے ان قوانین پر بجا طور عمل پیرا رہے جو موجودہ حکومت کے زیر سیادت منظور کئے گئے ہیں۔ اس کے علاوہ سب سے بڑا آلہ عمل جو سیاسی فرقہ کے قبضے میں ہوتا ہے، یعنی وسیع ترین معنی میں تبلیغ، اسے بھی اس طرح استعمال کیا جائے کہ بجائے لوگوں کو دھوکے میں ڈالنے کے اس کے ذریعے سے انھیں صحیح حالات یا کم از کم صحیح نقطہ نظر سے مانوس کرایا جائے، ورنہ اگر جھوٹی تبلیغ کے ذریعے سے کوئی سیاسی فرقہ برسر اقتدار ہو گیا اور عہدہ قبول کرنے کے بعد وہ وعدہ وعید پورے نہ کر سکا تو لوگوں میں رفتہ رفتہ اس فرقہ کے خلاف بے اعتباری پیدا ہو جائے گی اور پھر گھڑی کے رقاص کی طرح عام رائے یک بیک دوسرے فرقہ کی جانب چلی جائے گی۔

سیاسی فرقہ بندی میں سب سے اہم خرابی یہ معلوم ہوتی ہے کہ "آزاد" یا "خانگی" اصول کے کسی شخص کو کامیابی کی امید نہیں ہوتی تا وقتیکہ وہ اپنے آپ کو کسی نہ کسی بڑے سیاسی فرقہ کا تابع نہ کر دے۔ جیسے جیسے سیاسی گروہ منظم ہوتے جاتے ہیں ویسے ویسے انسان سیاسی گروہ کی زبردست مشین کا ایک پہیا بنتا جاتا ہے اور رفتہ رفتہ اس کی وقعت شطرنج کے مہروں کی سی ہوتی جاتی ہے

---

۵ ماخذ حسب بالا۔

یہ سیاسی فریق بندی ہی کی تکمیل ہی کا نتیجہ ہے کہ ممالک متحدہ امریکہ کے صدر کے واقعی انتخاب سے پہلے ہی نتیجہ نکل آتا ہے، اس لئے کہ جو لوگ اس کے انتخاب کے لئے منتخب ہوتے ہیں وہ پہلے ہی سے ایک یا دوسرے سیاسی بڑے گروہ کے ارکان ہوتے ہیں اور یہ پہلے ہی سے معلوم ہوتا ہے کہ ان انتخاب کنندوں کی اکثریت وقت آنے پر کس طرف رائے دے گی[نلہ]۔ گو برطانیہ کلاں میں سیاسی فریق بندی اس درجہ منظم نہیں تاہم آج سے تقریباً ساٹھ سال پہلے ہی لارڈ ہارٹنگٹن نے نے اپنی ایک تقریر میں کہا تھا کہ "اب یہ امر پایہ ثبوت کو پہنچ گیا ہے کہ اگر حکومت کسی بات کو طے کرے اور طے شدہ اصول پر عمل کرنے لگے تو اس میں ذرا شک نہیں کہ جو حکمت عملی حکومت اختیار کرے گی اس کی موجودہ دارالعوام لازماً توثیق کرے گا"[۱]۔ انگلستان میں اگر کسی ایوان میں ایک حد تک آزادانہ رائے زنی ہوتی ہے تو وہ دارالامرا ہے، اور یہاں رائے زنی کو اس لئے آزاد چھوڑ دیا جاتا ہے کہ یہاں کی اکثریت اور اقلیت کا کابینہ کی ترکیب پر مطلق کوئی اثر نہیں پڑتا۔ پھر بھی جیسا اوپر لکھا جا چکا ہے، کامیاب سیاسیات کا سب سے

---

نلہ یہ کوئی راز نہیں کہ موجودہ صدر فرانکلن روزویلٹ کے پہلے انتخاب کے اعلان سے کم از کم چار ماہ پیشتر، یعنی انتخاب کنندگان کے انتخاب کے وقت نہ صرف یہ معلوم ہو گیا تھا کہ ان میں سے اکثر روزویلٹ کے لئے رائے دیں گے، بلکہ یہ بھی معلوم ہو گیا تھا کہ ملک کی اکثریت جواز مسکرات کی طرف ہے اس لئے چند ماہ میں مسکرات کی ساخت اور اس کا پینا دونوں ممالک متحدہ امریکہ میں جائز ہو جائے گا!!

(۱) یہ اقتباس فائنر کی کتاب، جلد ۱، صفحہ ۱۲۴ حاشیہ پر دیا ہوا ہے۔

اہم عنصر باہمی مفاہمت کی قابلیت ہے، اور اگر کوئی شخص ایسا ہو جس میں یہ قابلیت مفقود ہو، یعنی جو اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد ہی پر قانع ہو، تو پھر ایسے ان لوگوں کی شکایت نہیں کرنی چاہیے جو باہم منظم ہو کر اسے زک پہونچانے کی فکر میں رہتے ہیں۔

بہر حال کچھ بھی ہو، جیسا اوپر بیان کیا گیا ہے۔ عمومیت اور سیاسی فرقہ بندی لازم و ملزوم ہیں، اور آج کل جو جگہ جگہ آمریت کا راج ہوتا جا رہا ہے وہ دراصل سیاسی فرقہ بندی کے خلاف ردِ عمل کا مظاہرہ ہے۔ اگر ملک میں امن و امان اور اطمینان ہو اور مختلف سیاسی فرقے ملک کے مفاد کو پیش پیش رکھیں، نیز ایک دوسرے کے ساتھ وفاداری کا برتاؤ کریں اور باہمی اختلاف کو مخالفت اور غداری کا جامہ نہ پہنائیں تو پھر بوجہ ان مواقع کے جو ہر امر پر رائے زنی کے لیے پیدا ہوتے رہتے ہیں، سیاسی فرقہ بندی ملک کے لیے باعث رحمت ہے[۱۲]۔ لیکن اگر صورت حال اس کے برعکس ہے یعنی ملک کسی بحرانی کیفیت میں مبتلا ہے، لوگوں میں ذاتیات اور باہمی بغض و عناد پیدا ہو گیا ہے اور ملک پر فرقے اور ذات کو ترجیح دی جانے لگی ہے تو پھر سیاسی فرقہ بندی سے زیادہ کوئی چیز قابل ملامت نہیں ہوگی اور ایسی حالت میں ملک کے لیے شاید وہی طرز حکومت بہترین ثابت ہو جس کے تحت صرف ایک ہی فرقے کی عملداری ممکن ہو اور دوسرے فرقوں کو ملک کا دشمن سمجھ کر دبا دیا جاتا ہے۔

---

[۱۲] خود پیغمبر اسلام صلعم آج سے تیرہ سو برس پہلے فرما گئے ہیں کہ "میری امت کا اختلاف باعث رحمت ہے" لیکن بدقسمتی سے یہ اختلاف آجکل اکثر صورتوں میں مخالفت ہی نہیں بلکہ معاندت کی شکل میں رونما ہونے لگتا ہے اور پھر وہ باعث رحمت ہونے کے بجائے باعث زحمت بن جاتا ہے۔

# ضمیمہ باب ۱۷

## سیاسی فریق بندی کی تمثیلات

(متعدد فریق:- فرانس، ہندوستان۔ دو فریق:- انگلستان، ممالک متحدہ امریکہ۔ ایک فریق:- روس، اٹلی)

(۱ الف) جہاں متعدد سیاسی فریقوں کی تقریباً مساویانہ قوت ہے:-

### فرانس:-

دارالنائبین منتخب شدہ ۱۹۳۲ء)

| | |
|---|---|
| اشتمالی اور اشتراکی اشتمالی | ۲۰ |
| اشتراکی | ۱۳۰ |
| جمہوری اشتراکی و فرانسیسی اشتراکی | ۳۳ |
| استیصالی اور استیصالی اشتراکی | ۱۵۳ |
| خود مختار استیصالی | ۷۴ |
| یساری جمہوری | ۴۸ |
| عمومی | ۱۵ |
| عمومی جمہوری و عمومی اشتراکی عمل؛ خود مختار | ۱۲۷ |
| دیگر | ۱۵ |
| | ۶۱۵ |

---

لہ فرانس کی سیاسی فریق بندی کے لئے دیکھو آگ: "حکومت ہائے یورپ" Ogg: Governments of Europe باب ۲۷ نئی نشر حسب بالا باب ۱۵ ا حصہ د۔

حقیقت میں ایک حد تک کثیر جماعتی نظام صرف تین چار سیاسی فریقوں میں پایا جاتا ہے۔ اور ہر انتخاب کے بعد نہ صرف کیبنٹ بدلتی رہتی ہے بلکہ سیاسی فریقوں کے ناموں میں بھی تبدیلی ہوتی رہی ہے۔ بعض فریقوں کے ارکان کی تعداد سو سو سے کبھی زیادہ ہوتی ہے اور بعض میں [illegible] رکن بھی ہوتے ہیں۔ ایوانوں میں نشستوں کا انتظام کچھ سیاسی اصول پر کیا گیا ہے کہ نسبتاً استحفاظی گروہ دائیں طرف (ارکان یمین) اور نسبتاً استیصالی گروہ بائیں طرف (ارکان یسار) اور نسبتاً معتدل گروہ بیچ میں (ارکان مرکز) بیٹھتے ہیں۔ دراصل انگریزی یا امریکی طرز کی سیاسی فریق بندی یہاں مفقود ہے، صرف سیاسی [illegible] ہیں جن کی ظاہری شکل بدلتی رہتی ہے۔ جو فریق بندی ہے وہ صرف پارلیمنٹ تک محدود ہے اور اس کی کیفیت تبدیلی پذیر ہے اور عام طور پر جو امور نزاعی ہیں وہ اکثر ذاتی یا خانگی یا مقامی ہیں۔ دو فریقی صورت حال اس لئے ناممکن ہے کہ فرض کیجئے کہ ارکان یمین، جو زیادہ تر ملوکی میلانات کے ہیں، برسر اقتدار رہ جائیں تو پھر سوال یہ ہے کہ آیا ملوکی حکومت ہو جائیگی؟ دوسرا سبب چند فریقیت کا یہ ہے کہ فرانسیسی قوم حساس اور نظریہ پرست واقع ہوئی ہے اور مختلف گروہ کسی قسم کے مستقل مفاہمت کے لئے تیار نہیں۔

## ہندوستان[1]:-

اگر غور کیا جائے تو اصلی معنی میں منظم سیاسی فریق بندی کا اس ملک میں حال ہی میں ظہور ہوا ہے۔ یوں دیکھا جائے تو نام نہاد غدر ۱۸۵۷ء کے بعد ہی سر سید احمد خاں (بانی تحریک علی گڑھ) نے ایک رسالہ "اسباب بغاوت ہند" پر لکھا جس میں انھوں نے

[1] دیکھو سالنامہ ہند Indian Year Book ۱۹۳۶ء ص ۴۳۳۔

(ہندوستان کے لئے) یہ اس وقت کے لئے انوکھی تحریک پیش کی کہ ہندوستانی مجالس مقننہ میں ہندوستانیوں کو شامل کیا جائے تاکہ وہ اپنے نقطہ نظر سے حکام کو مستفید کرتے رہیں۔ لیکن سیاسی فریق بندی حقیقی معنے میں انڈین نیشنل کانگریس کے قیام (۱۸۸۵ء) سے پہلے نہیں کہی جا سکتی۔ اس ادارے کے ذریعہ سے حکومت کے سامنے باضابطہ دعاوی پیش کئے جانے لگے۔ پہلی مرتبہ ہندوستانیوں کو تھوڑا بہت انتخاب کا حق ۱۹۰۹ء کے منٹو مارلے اختلافات کے تحت دیا گیا اور اس کے تحت جب سوال کرنے اور موازنہ پر بحث کرنے کا موقعہ دیا گیا تو کہنا چاہئے کہ ایک فریق مستقل طور پر مجالس مقننہ میں ایسا بن گیا جس کا کام حکومتی معاملے پر نکتہ چینی کرنا تھا، اور چونکہ اس فریق کو کبھی حکومت میں حصہ لینے کا موقعہ نہیں تھا اس لئے یہ نکتہ چینی بعض مرتبہ غیر ذمہ دارانہ ہوتی تھی۔ ملک میں حکومت کے علاوہ دو یا تین بڑے بڑے گروہ تھے ایک "معتدل" یعنی وہ جو حکومت کے ساتھ تھے لیکن خود حکومت کے ہی مفاد اور بقا کی خاطر اس کے ایسے تحریکات پر نکتہ چینی کرتے تھے جو ملک کے لئے مضر ہوں۔ اس کے رہنماؤں میں شاید سب سے ممتاز گوکھلے تھے۔ دوسرے وہ فریق تھا جسے انتہا پسند کہتے تھے اور جو حکومت کی مخالفت کرنا ہی اپنا نصب العین بنائے ہوئے تھا ابتدائی زمانے میں اس کے رہنما سریندر ناتھ بنرجی اور تلک سمجھنے چاہئیں تیسرا وہ گروہ تھا سیاسی اعتبار سے کلیۃً انگریزوں کا ساتھ دینے کے لئے تیار تھا۔ چوتھے بحیثیت قوم کے مسلمان تھے، جنھیں سر سید احمد خاں مرحوم نے پہلے تو سیاسیات سے علیحدہ رہنے اور اپنے آپ کو سیاسی کشمکش کے لئے تیار کرنے کے لئے کہا تھا، لیکن ۱۹۰۶ء سے ایک حد تک منظم ہو گئے تھے اور کانگریس کے جتھے کے خلاف اپنی ایک

جدید انجمن مسلم لیگ کی شکل میں بنائی تھی جس کا مقصد یہ تھا کہ انگریزوں سے مل کر مسلمانوں کے لئے جداگانہ حقوق حاصل کریں۔ اس تحریک کو ۱۹۰۹ء میں یہ کامیابی ہوئی کہ علاوہ عام حلقہ جات رائے دہی کے مسلمانوں کو ہر مجلس مقننہ کے لئے چند جداگانہ نشستیں مل گئیں۔ اس طرح ایک جدید سیاسی فریق یعنی مسلم فریق کا اضافہ ہوا جس کا مطمح نظر یہ ہوگیا کہ سب سے پہلے مسلمانوں کے حقوق کی حفاظت کی جائے اس لئے کہ ان کی مستقل اقلیت ہے اور اکثریت سے اسکا مفاد جداگانہ ہے۔ جنگ عظیم کے دوران میں لوگوں کے قلوب میں نئی نئی امنگیں اور آرزوئیں پیدا ہوئیں۔ اور ۱۹۱۵ء ہی سے خود مسلمانوں کے خیالات میں بہت کچھ فرق پیدا ہوگیا، چنانچہ وہ روز بروز کانگریس کی طرف آنے لگے، یہاں تک کہ ۱۹۱۶ء میں لکھنؤ کے مقام پر کانگریس اور مسلمانوں کے درمیان وہ عہد آفرین سمجھوتہ ہوا جسے عرف عام میں "کانگریس لیگ سمجھوتہ" کہتے ہیں۔ اس سمجھوتے کے بموجب کانگریس نے مسلمانوں کے جداگانہ حق انتخاب کو تسلیم کرلیا اور مسلمان اکثر باقی ماندہ حلقہ جات انتخاب میں حصہ لینے سے دست بردار ہوگئے۔ اس کا فوری نتیجہ یہ ہوا کہ ہندوؤں مسلمانوں کے وہ طبقے جنھیں سیاسی مس تھا، باہم متفق ہوگئے اور ۱۹۲۱ء کے عدم تعاون کے زمانے میں دونوں کا سیاسی مقصد بظاہر ایک ہوگیا، وہ یہ کہ ملک سے بدیسی اقتدار کا خاتمہ کردیا جائے لیکن یہ بہت جلد ثابت ہوگیا کہ اتحاد کا یہ مظاہرہ محض ایک خواب ہے، اور حقیقت میں ہندو مسلمانوں کے درمیان جو خلیج تھی وہ دراصل وسیع سے وسیع تر ہوتی جارہی ہے۔ مسلمانوں کا تخاطب اب صرف مسلمانوں کی طرف اور ہندوؤں کا صرف ہندوؤں کی طرف ہوگیا، اور باوجودیکہ بہت سے اتحاد پسند رہنماؤں مثلاً

مولانا محمد علی، مولانا ابو الکلام آزاد، مہاتما گاندھی، پنڈت موتی لال نہرو وغیرہ نے ہندو مسلمانوں کا دل ملانے کی کوشش کی، لیکن اس اتحاد سے پانچ چھ سال بعد ہی مسلمان بحیثیت قوم کے کانگریس سے علیحدہ ہو گئے۔

یوں تو آج کل ہر صوبہ اور ہر جدید جماعت مقننہ میں نئے نئے فریق پیدا ہوتے رہتے ہیں، لیکن فی الجملہ اس وقت ہندوستان میں حسب ذیل فریق کارفرما ہیں :-

(۱) سب سے منظم گروہ کانگریس کا ہے جس نے کئی سال کے عدم تعاون کے بعد از سر نو جماعت ہائے مقننہ میں شرکت منظور کر لی ہے اور جدید قانون حکومت ہند کی رو سے جو صوبہ واری جماعتیں مرتب ہوئی ہیں ان میں سے متعدد میں اس کی اکثریت ہے[۵۳]۔ یہ جماعت انتخابات کے میدان میں نئے قانون کا خاتمہ کرنے کے لئے آئی تھی۔ چنانچہ جن اصولوں میں اس کی اکثریت ہوئی اور گورنروں نے اسے وزارت ترتیب دینے کی دعوت دی تو اس کی طرف سے یہ جواب دیا گیا کہ تاوقتیکہ گورنر اپنے اختیار خصوصی کو استعمال نہ کرنے کا وعدہ نہ کرے اس وقت تک ہم وزارت ترتیب نہیں دیں گے۔ آخر کئی مہینے کی کشمکش کے بعد جب

---

۵۳ گیارہ گورنری صوبوں میں کانگریسی فریق:-

اکثریت :- مدراس ۱۵۹؛ صوبہ جات متحدہ ۱۳۳؛ بہار ۹۵؛ اوڑیسہ ۳۶؛ صوبہ متوسط و برار ۷۱؛ بمبئی،

اقلیت :- سرحدی صوبہ ۱۹؛ آسام ۳۵؛ بنگالہ ۵۴؛ پنجاب ۲۹؛ سندھ ۵۔

گورنر جنرل نے یہ وعدہ کیا کہ روز بروز کے معاملات میں گورنر مداخلت نہیں کریگا تو جولائی ۱۹۳۷ء کو آل انڈیا کانگریس کمیٹی نے وردھا کے مقام پر یہ قرارداد منظور کی کہ قانون حکومت ہند ۱۹۳۵ء کی مخالفت کرنے اور کانگریسی منشور کو عمل میں لانے کی غرض سے کانگریس والوں کو غیر مشروط طور پر قلمدان وزارت سنبھالنے کے لئے تیار رہنا چاہیے۔

(۳) مسلمان بحیثیت قوم کے مسلمان قائم مقام اس گروہ سے زیادہ متنزل ہیں لیکن ان کی تنظیم غیر مکمل ہے اور بظاہر وہ کسی ایک رہنما کی قیادت پسند نہیں کرتے۔ اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ خود ان میں متعدد سیاسی فرقے ہیں اور جو یکجہتی ہے وہ محض ظاہری ہے۔

(۴) سکھ یہ صرف پنجاب میں پائے جاتے ہیں اور ان کا سب سے بڑا مقصد یہ معلوم ہوتا ہے کہ جتنی ان کی آبادی پنجاب میں ہے اس مناسبت سے زیادہ حقوق انھیں ملیں۔

(۵) یوروپی و ہندوستانی عیسائی۔ ان کی تنظیم نسبتہً مکمل ہے۔ گو ابتدا میں یہ حکومت کی کورانہ تقلید کرتے تھے اب رفتہ رفتہ انھیں یہ احساس پیدا ہو رہا ہے کہ اس ملک کے مفاد کے ساتھ اُن کا مفاد وابستہ ہے۔ خواہ اس کا حصول حکومت کا ساتھ دینے میں مضمر ہو یا مخالفت کرنے میں۔

(۶) زمیندار۔ ان صوبوں میں جہاں زمینداری اور جاگیرداری کا طریقہ رائج ہے تو انھوں نے بھی اپنے فرقے بنائے ہیں۔ حال میں ایک رجحان حکومت اور عوام دونوں کے چند خاص طبقوں میں پایا جاتا ہے کہ ان کے اقتدار اور آمدنی میں

کمی کی جائے، چنانچہ انھوں نے اپنی حفاظت کی خاطر یہ جتھے بنائے ہیں، لیکن باوجود ان کی نسبتہً قلیل تعداد کے ان کی تنظیم ناقص ہے جس کی بظاہر وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ ایک طرف یہ حکومت کے ارکان سے دبے ہوئے ہیں اور دوسری جانب ساہوکاروں سے۔

(۷) ہر مجلس مقننہ کے وہ غیر منظم ارکان جو زیادہ تر حکومت کے نامزد کردہ ارکان اور بعض انتہائی مستحفظ پر مشتمل ہیں، جو اپنی ذات کی عافیت یقیناً اور ملک کی بھلائی شاید اسی میں سمجھتے ہیں کہ ہر موقع پر حکومت کا ساتھ دیں۔

(ب) جہاں دو بڑے بڑے سیاسی فریق ہیں،

(۱) **انگلستان**[۵۴]:۔

موجودہ دار العوام (بعد انتخابات ۱۹۳۵ء):۔

حکومتی فریق: استحفاظی ۳۸۷؛ لبرل قومی، ۳۳؛ قومی مزدور، ۸؛ قومی ۴
مخالف فریق[۵۵]: مزدور، ۱۵۴؛ لبرل، ۱۷؛ آزاد لبرل، ۴؛ آزاد مزدور، ۴؛
آزاد، ۴؛ اشتمالی، ۱۔ جملہ ۶۱۵

---

۵۴ انگلستان کی سیاسی فریق بندی کے لئے دیکھو فائنر، حسب بالا، باب ۱۵، حصہ (الف)

۵۵ مارچ ۱۹۳۷ء میں ایک قانون کی رو سے "رہنمائے مخالفت" کی تنخواہ دو ہزار پونڈ سالانہ قرار پائی ہے۔ واضح ہو کہ رہنمائے مخالفت کا کام ہی اسی حکومت کے کاروبار پر تنقید کرنا ہوتا ہے جو اسے اسی کام کی تنخواہ دیتی ہے! یہ قاعدہ کناڈا میں مدت سے جاری ہے۔

**استحفاظی** :- انتہا درجہ کے قوم پرست ہیں۔ خارجی معاملات میں انگلستان کی برتری کے شیدا، سلطنتی معاملات میں انگلستان کے تفوق اور قابو کے موید اور اندرونی معاملات میں امرا اور جاگیرداروں کے حامی۔ ان کے نزدیک نوآبادیوں، خصوصاً ان نوآبادیوں اور توابع کو جن میں انگریز آباد کاروں کی تعداد کم ہو، اختیارات دینے میں جہاں تک ہو سکے دیر کرنی چاہئے، اور اختیارات حتی الامکان اس وقت تک نہ دئے جائیں جب تک مجبور نہ کر دیا جائے۔ یہ بادشاہت اور شاہانہ تفوق کے دل سے حامی ہیں اور کلیسا اور مذہب کے ظاہری رواج کو قائم رکھنا چاہتے ہیں۔ یہ دراصل پرانے ٹوریوں اور پرانے "اتحادیوں" کے (یعنی وہ فریق جو آیرستان کو کسی طرح علیحدہ نہیں ہونے دینا چاہتا تھا) قائم مقام ہیں۔ اب جب آیرستان کی آزاد ریاست قائم ہو گئی ہے تو وہ کم از کم شمالی آیرستان کو انگلستان سے ملائے رکھنا چاہتے ہیں۔ ہندوستانی معاملات میں وہ حقیقی قابو اور اختیارات کو اپنے سے جدا نہیں کرنا چاہتے۔

**مزدور** :- یہ بات غلط ہے کہ یہ محض "اشتمالی" ہیں یا صرف طبقہ ارزل پر مشتمل ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ اس فرقہ میں تقریباً ہر طبقے کے لوگ ہیں گو مزدور بیشہ بیشتر ہیں۔ انگلستان میں یہ طبقہ انقلابی نہیں ہے بلکہ ارتقائی ہے اور عملاً ملوکیت کا مخالف نہیں۔ زیادہ تر خارجی معاملات میں بین الاقوامی امن، شہنشاہی معاملات میں نوآبادیوں اور توابع کے خود مختاری اور اندرونی معاملات میں معاشری انصاف اور مختلف طبقہ جات معاشرہ کی

مساوات کا خواہاں ہے۔ سنہ ۱۹۰۰ء سے تقریباً تیس برس تک اس کے قائم مقام دارالعوام میں برابر ترقی کرتے رہے لیکن جب سنہ ۱۹۲۴ء اور سنہ ۱۹۲۹ء میں مزدوروں کی حکومت کا موقعہ ملا تو دیکھا گیا کہ وہ خواہ اپنے مخالف گروہوں کی قوت کی وجہ سے خواہ اتنی بڑی سلطنت کی ذمہ داری کی وجہ سے اپنے دعاوی کو پورا نہ کر سکے، اور کہاں تو انھیں مخالف گروہوں میں سے ہر ایک پر تفوق تھا کہاں سنہ ۱۹۳۲ء میں انھیں دارالعوام میں بہت ہی کم نشستیں ملیں۔

لبرل:۔ یہ فریق کسی زمانے میں بہت کچھ مقتدر تھا اور سنہ ۱۹۰۶ء کے انتخاب میں تو اسے دارالعوام میں سیکڑوں کی اکثریت حاصل تھی۔ لیکن اب کچھ تو اس وجہ سے اس کا ایک فریق مزدور گروہ میں چلا گیا ہے اور کچھ آپس کے باہمی تفرقوں کی وجہ سے اور کچھ انگلستان کے دو فریقی تنظیم کے باعث اس کے صرف معدودے چند ارکان باقی رہ گئے ہیں۔ خارجی امور میں اسلحیت کے مخالف اور بین الاقوامی مفاہمت کے مؤید، شہنشاہی امور میں سوراج کے موافق تاکہ ہر مقام کی بہترین پیداوار تجارت سے فائدہ حاصل کیا جا سکے، اندرونی امور میں اصلاح کے ساتھی۔ اس فریق میں سقم یہ ہے کہ تقریباً سنہ ۱۹۰۰ء سے اس کا روز بروز اشتراکیت کی طرف رجحان رہا ہے، اور وظائف معمرین، جبری بیمہ جیسے امور کی تائید کی ہے، نتیجہ یہ ہوا کہ جب مزدوروں کا فریق پیش پیش ہوا تو بہت سے لبرل اس سے جا کر مل گئے۔

## ممالک متحدہ امریکہ[۵ئہ]:-

شاید کسی ملک میں دو بڑے بڑے سیاسی گروہوں میں اس قدر کم فرق ہوگا جتنا امریکہ کے "عمومیوں" اور "جمہوریوں" کے درمیان۔ اس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ بہت سے امور جو دوسرے ممالک میں مختلف سیاسی فریقوں کے مابین نزاعی رہتے ہیں، یہاں کے دستور کے ذریعے سے طے ہو چکے ہیں جیسے عاملانہ اختیارات کلیسا اور مملکت کے تعلقات، املاک کا مسئلہ، ایوانِ بالائی کی ساخت، وغیرہ۔ دوسرے اکثر معاملات، جن کا تعلق انسان کی روزمرہ بود و باش سے ہے، ریاستوں کو چھوڑ دیئے گئے ہیں، جیسے رائے دہی، محاصل، مناکحت و ازدواج، حفظانِ صحت وغیرہ۔ تیسرے جو بات آج کل سب سے زیادہ مابہ النزاع ہو سکتی ہے یعنی اندرونی و بیرونی حفاظت و مدافعت کا معیار، وہ یہاں مفقود ہے، اس لئے کہ بوجہ جغرافی اثرات کے یہ معیار کم و بیش مستقل ہے۔

یہی وجہ ہے کہ یہاں کے دو بڑے سیاسی فریقوں یعنی "جمہوریوں" اور "عمومیوں" کے مابین کوئی مستقل خلیج قائم نہیں ہے، بلکہ پچھلی صدی کی تیسری دہائی میں ایک زمانہ تو ایسا آیا جب سیاسی فریق بندی ہی نہیں رہی تھی۔ اس زمانہ کو "عہدِ یگانگت" کہتے ہیں۔

دونوں سیاسی فریقوں کے عقائد موجودہ صورتِ حال کے بموجب بدلتے رہتے ہیں۔ "عمومی" فریق جنگ سے پہلے چھوٹے طبقوں کا طرفدار تھا اور بڑے بڑے تجارتی جتھوں کا مخالف، چھوٹی قوموں کا طرفدار، شہنشاہیت کا مخالف

---

۵ئہ ممالک متحدہ امریکہ کے فریق بندی کے لئے دیکھو فائنر حسب بالا باب ۱۵، حصہ (ب)۔

(چنانچہ ۹۸ء کی ہسپانوی جنگ کی اس فریق نے مخالفت کی تھی)؛ نیز یہ محصول کے درآمد و برآمد کے کمی کا بھی طرفدار تھا۔ اس نے حتی الامکان جنگ عظیم سے امریکہ کو علیحدہ رکھنا چاہا، اور جب امریکہ شریک ہو گیا تو "عمومی" ولسن نے انجمن اقوام کے ذریعے سے جنگ کو ختم کرنا چاہا۔ اس کے برعکس "جمہوری" فریق شہنشاہیت پسند تھا اور بڑے بڑے جتھوں کا طرفدار، عمومیوں کی مخالفت میں یہ شراب سازی کا مؤید تھا اور اس کے دباؤ سے گویا امریکہ کو جنگ میں شریک ہونا پڑا۔ نیز جہاں "عمومی" ریاستوں کی تقویت چاہتے ہیں وہاں "جمہوری" مرکزی اقتدار کے خواہاں ہیں۔

۷۴ ویں کانگریس (۱۹۳۵ء تا ۱۹۳۷ء) میں حسب ذیل فریق ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| دار النائبین:۔ | "عمومی" | ۳۲۲ |
| | "جمہوری" | ۱۰۲ |
| | "کاشتکار" | ۳ |
| | "مزدور" | ۷ |
| | "ترقی پسند" | ۷ |
| سینات:۔ | "عمومی" | ۶۹ |
| | "جمہوری" | ۲۵ |
| | "کاشتکار" | ۱ |
| | "مزدور" | ۱ |
| | "ترقی پسند" | ۱ |

(ج) جہاں صرف ایک سیاسی فریق تسلیم کیا جاتا ہے،

## روس ۱؎ :-

اس ملک میں علاوہ اشتمالی فریق کے دوسرا کوئی سیاسی گروہ تسلیم نہیں کیا جاتا۔ گو جو شرائط اس گروہ میں شمول کے لئے ضروری سمجھے جاتے ہیں ان کی وجہ سے اس کے ارکین کی تعداد تمام سودیت مملکت میں پندرہ بیس لاکھ سے زیادہ نہیں، تاہم یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ باقی ماندہ شہریوں کا کوئی منظم جتھا ہوگا بلکہ دراصل انھیں کسی قسم کے تنظیم کی ہی اجازت نہیں، اور خود اشتمالی گروہ میں بھی برسر اقتدار حقائد سے روگردانی کرنے پر سخت سزا دی جاتی ہے، گروہ سے نکالا جاتا ہے، تروتسکی کی طرح ملک بدر کیا جاتا ہے، گردن اڑا دی جاتی ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ گو ایک عظیم الشان حصہ ملک اس گروہ سے علحدہ ہے تاہم ایک حد تک اس کے عدم تنظیم کی وجہ سے جو ارکان مجالس سیاسیہ اور جو عہدہ دار منتخب ہوتے ہیں وہ اسی گروہ کے رکن ہوتے ہیں، اور سیاسی سیڑھی پر اعلےٰ ترین طبقات کے اراکین تو کلیتہً اسی گروہ پر مشتمل ہوتے ہیں۔ بغرض کوئی مشکل سے ایسی ہوگی کہ سوائے اشتمالیوں کے اور کوئی کسی معتد بہ عہدے کو پر کرسکے، بلکہ واقعہ تو یہ ہے کہ غیر سیاسی و نیم سیاسی عہدہ دار بھی، مثلاً بلدیات کے صدر، اور مملکتی کارخانوں کے مہتمم اشتمالیوں کے سوا کوئی دوسرا مقرر نہیں ہو سکتا۔ یہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ ۱۶ کروڑ پر تقریباً ۱۶ لاکھ کی جماعت بلا شرکت غیرے حکمراں ہے۔

اشتمالی گروہ کی ابتدا ۱۹۰۳ء سے سمجھنی چاہیے جب اس میں ایک حصہ

---

۱؎ روس کے اشتمالیوں کے دیکھو ہارپر: "سودیت روس میں عمرانی تعلیم" Harper: Civic Training in Soviet Russia باب ۲ وغیرہ۔

"اشتراکی عمومی جماعت" قائم ہوئی۔ اس جماعت کی دوسری کانگریس سویڈن کے پایہ تخت سٹوک ہولم میں ۱۹۰۳ء میں ہوئی جہاں سے اُس کا دفتر لندن کو منتقل کر دیا گیا۔ لندن آکر اس فرقے کے دو گروہ ہو گئے ایک فرقۂ اکثریت ("بولشوی") اور دوسرا فرقۂ اقلیت ("مینشوی")، لیکن بعد میں چل کر بولشوی گروہ کے ارکان کی تعداد کم ہو گئی اور مینشویوں کی زیادہ، اور اسی لئے جب لینن کی ماتحتی میں اشتمالی گروہ برسر اقتدار آیا اور اس نے ۱۹۱۸ء کے جنوری میں ایک دستور ساز جماعت طلب کی تو اس میں اس کے فرقے یعنی بالشویوں کی اتنی کم تعداد تھی کہ اُس نے فوراً یہ دستور ساز جماعت برخاست کر دی اور حکومت کا مرکز سوویتوں کو قرار دیا۔

اس فرقے میں شمول کے لئے کئی شرائط ہیں، مثلاً ایک خاص مدت کے لئے اُمیدواری کرنی پڑتی ہے، بیس سال سے کم کے امیدوار کو "انجمن نوجوانان اشتمالیت" کے وساطت سے آنا پڑتا ہے، کم سے کم ایک یا بعض صورتوں میں دو تین یا پانچ ارکان کی تحریک اور ایک کی تائید لازمی ہے، اور شمول کے بعد اسے اشتمالیت اور اشتمالی سیاسیات کے عقائد کا مطالعہ کرنا پڑتا ہے۔ جب بالآخر اُمیدوار رکن بن جاتا ہے تو اسے ایک خاص اخلاقی اور سیاسی معیار پر پورا اُترنا پڑتا ہے ورنہ (جیسا اوپر لکھا جا چکا ہے) اسے فرقہ بدر بلکہ ملک بدر کر دیا جاتا ہے۔

ہر اشتمالی رکن پر لازم ہے کہ دوسروں کی محنت سے کبھی فائدہ نہ اُٹھائے متوسط طبقے کے ساتھ موالات نہ کرے، اور بعضوں کا تو یہ خیال ہے کہ اس کا لباس بھی غیر اشتمالیوں سے مختلف ہونا چاہئے۔ بعض اشتمالی رہنما کہتے ہیں کہ اسے معمولی مزدوروں کی طرح رہنا چاہئے مگر اس کے لئے صفائی لازم ہے، اور علی العموم یہ نامناسب سمجھا جاتا ہے

کہ وہ کسی دوسرے طبقے کی عورت سے نکاح کرے۔ اس کے لئے زیادہ سے زیادہ تقریباً تین سو روپیہ ماہوار کافی سمجھا جاتا ہے، اور خواہ وہ کتنے ہی بڑے عہدے پر ہو اس رقم سے زیادہ جو اسے ملے اسے فوراً اشتمالی فریق کو دے دینا پڑتا ہے۔ اس کے لئے یہ لازمی ہے کہ وہ مذہب سے کنارہ کش رہے اس لئے کہ "مذہب قوم کے لئے مثل افیون کے ہے"۔ شہ

یہی وہ گروہ ہے جسے روس میں آمریت کے حقوق حاصل ہیں اور جو اس قدر برسراقتدار ہے کہ خود انقلاب کے ایک عظیم الشان رہنما یعنی ٹروٹسکی کو اختلاف رائے پر ملک بدر کر دیا اور ایک دوسرے رہنما زینوویف کو پہلے زندان میں ڈال دیا اور پھر اگست سنہ ۱۹۳۶ء میں موت کے گھاٹ اتار دیا۔

## اٹلی ۂ

یہاں سنہ ۱۹۲۶ء سے کسی سیاسی فریق کو پارلیمنٹ میں دفتری فاشی فریق کی مخالفت کرنے کا حق باقی نہیں رہا اور سنہ ۱۹۲۸ء سے تو واقعاً اور قانوناً دونوں طرح سے فاشی جماعت اور حکومت میں کسی قسم کا فرق نہیں رہا۔

فاشی جماعت اور اس کے سرگروہ مسولینی کے سنہ ۱۹۲۲ء میں جبراً حکومت پر قبضہ کرنے سے پہلے اٹلی کی پارلیمنٹ کے جتنے سیاسی فریق تھے ان کی نظیر ملنی شوار ہے۔ سنہ ۱۹۲۱ء کے دار النایبین میں ۱۳ مختلف العقیدہ سیاسی گروہ تھے اور فاشی

---

شہ ٹروٹسکی: "مسائل زندگی" Trotsky - Problems of Life

ۂ فاشی فریق کے لئے دیکھو اسپنسر: "اٹلی کی حکومت و سیاسیات" H. R. Spencer "Government & Politics of Italy" ابواب ۹ تا ۱۲

جماعت کے برسر اقتدار آنے کے بعد جو انتخابات ۱۹۲۴ء میں ہوئے اس میں ان گروہوں کی تعداد بڑھ کر ۳۵۵ ارکان کے ۳۲ مختلف العقائد گروہوں پر مشتمل ہو گئی تھی جن میں سے زیادہ تر "گروہ" ایک ایک، دو دو، تین تین، چار چار ارکان پر مشتمل تھا۔ اس افراتفری اور افراد کی خود مرکزیت کو مسولینی کے فریق نے بالجبر روکا اور ابتدا میں تو کوئی خلاف قانون حرکت مشکل سے ایسی ہو گی جس سے ان سیاسی گروہوں پر تشدد کیا نہ گیا ہو اور اس پارلیمنٹ کی رو در رد توہین نہ کی گئی ہو جس میں یہ افراتفری اور اس کی وجہ سے انتہائی کمزوری اور بے عملی پھیلی ہوئی تھی۔

اس وقت قانوناً اور واقعاً فاشی گروہ اور اس کے رہبر مسولینی کو اقتدار کامل حاصل ہے اور اس نے ہر ایک شہری کو ملک کی خاطر ہر قربانی کے لئے تیار کر دیا ہے اور ملک سے بالشوی اور اشتمالی خطرے کو دور کر دیا ہے جیسا اوپر کہا جا چکا ہے جو طریقے برتے گئے ان میں سے بعض نہایت کریہہ تھے، لیکن اس میں شبہ نہیں کہ ملک کی حالت اس دس برس کے عرصے میں پہلے سے کہیں بہتر ہو گئی ہے اور فاشی طرز عمل کی نقل دوسرے ممالک مثلاً یوگوسلافیہ، جرمنی اور آسٹریا اُتار رہے ہیں[۱]۔

فاشی فریق کے حکمت عملی کا دارومدار یوں تو "ڈوچے" یا "رہنما" کی ذات پر ہے لیکن اس کی ایک (برائے نام) صلاح کار مجلس ہے، جسے فاشی مجلس عظمیٰ کہتے ہیں اور جو کم از کم قانوناً حکومت کی بھی بال کمانی ہے۔ اس میں فاشی گروہ کے بڑے بڑے رہبر اور ایسے لوگ شریک ہیں جن پر مسولینی کو بھروسہ ہے اس مجلس اعلےٰ

---

[۱] اس کے لئے دیکھو کتابچہ "واقعات فاشیت" I fatti del Fascismo

The facts of Fascism

کے ذریعے سے مسولینی احکام کی توثیق کرتا ہے، اور احکام صادر کرتا ہے، اور اب تو یہی جماعت ہے جو پارلیمنٹ تک کے انتخابات پر پوری طرح سے قابو یافتہ ہے۔

یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ فاشی گروہ کو ملک میں اکثریت حاصل ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ ۱۹۳۱ء میں اس گروہ کے مؤید تمام اٹلی میں ۳ یا ۴ فیصدی سے زیادہ نہ تھے۔ لیکن روس کے بالشویوں کی طرح مسولینی کا ادعا یہ ہے کہ ضرورت اس بات کی ہے کہ ملک پر بہترین جاں نثار حکومت کریں نہ کہ بدترین خود پسند۔ فاشی جماعت کے ارکان روسی اشتمالی گروہ کی طرح نوجوانوں کی فاشی جماعت سے چنے جاتے ہیں اور یہ اچھی طرح سے دیکھ لیا جاتا ہے کہ آیا وہ اپنے امتحان میں پورے اتر لیے ہیں یا نہیں۔

# باب ۱۸

# محکمۂ عدلیہ

عدالت کی اہمیت۔ نظائر۔ وفاقی عدلیہ۔ عادلوں کا تقرر۔ معاوضۂ خدمت، اعزازی عمال۔ انتظامی عدالتیں۔ مساوات قانونی۔ جیوری۔ عدالتی تنظیم۔

**عدالت کی اہمیت۔** اس سے قبل جب اعضائے حکومت پر بحث کی گئی تھی تو اس وقت محکمۂ عدلیہ کی اہمیت کافی واضح کر دی گئی تھی اور یہ بتا دیا گیا تھا کہ کس طرح یہی وہ محکمہ ہے جس کے ذریعے سے عوام الناس کے ساتھ قانون کا براہ راست تعلق پیدا ہو جاتا ہے[1]۔ یہی وجہ ہے کہ بعض علمائے سیاسیات کا خیال ہے کہ محکمۂ عدلیہ ہی وہ معیار ہے جس کے ذریعے سے کسی حکومت کا "متمدن" یا "غیر متمدن" ہونا معلوم ہوتا ہے[2]، اور جن ممالک میں اس کا شائبہ بھی ہوتا کہ یہاں عدالت کا انتظام ناقص ہے وہاں ترقی یافتہ اقوام یا تو خود اپنی رعایا کے افراد کے لئے اپنی عدالتیں قائم کرتی ہیں ورنہ جب کبھی ان کی رعایا کسی مقدمے میں کوئی فریق ہوتی ہے تو وہ ملکی عدالت کی کارروائی پر اعتماد نہ کرکے کرسی عدل پر وہاں کے عادل کے ساتھ ساتھ اپنا بھی ایک قائم مقام بٹھانے پر زور دیتی

---

[1] بالا باب ۱۲۔

[2] لاسکی: "گرامر و نحو سیاسیات" Laski: Grammar of Politics باب ۱۰۔

ہیں[۱۵] ہم یہ بھی دیکھتے ہیں کہ کسی جدید نظام حکومت کی تدوین یا ترویج کے وقت سب سے پہلے جس چیز پر زور دیا جاتا ہے وہ محکمۂ عدالت کی تنظیم ہے اور جہاں تک ہوسکتا ہے عدالت کو بیرونی دباؤ سے، خواہ وہ خانگی ہو یا سرکاری، آزاد رکھنے کی کوشش کی جاتی ہے[۱۶] نہ صرف یہ بلکہ اُن ممالک میں جو اپنے آپ کو دوسروں سے زیادہ ترقی یافتہ کہتے ہیں، جماعت عاملہ کے اعلیٰ ترین عہدہ دار بھی مدعاعلیہ کی حیثیت سے عدالت کے سامنے طلب کئے جا سکتے ہیں۔

**نظائر:-** اس میں شبہ نہیں کہ عادل کا کام صرف یہ ہے کہ قانون کی کی تاویل کرے اور اس کا انطباق ان مقدمات پر کرے جو اس کے سامنے

---

[۱۵] یہ کیفیت جنگ عظیم کے زمانے تک ایسے ممالک جیسے ترکی و ایران میں رائج تھی اور دراصل اس ادارے کا ایک مظاہرہ تھا جسے تاریخی اصطلاح میں "مرامات" کہتے ہیں۔ دیکھو بالا باب ۶۔

[۱۶] مثلاً جب حضرت عمرؓ کے زمانے میں مختلف اقطاع خلافت اسلام میں قاضیوں کی ضرورت پیش آئی تو خلیفہ اسلام نے قاضیوں کو والیوں کا تابع نہیں بنایا بلکہ ان کا تعلق براہ راست مرکز سے رکھا دیکھو محمد اللہ: "شرع اسلامی کے تحت عدل"

Mohammad Ullah S. Jang: The administration of justice of Muslim Law ۱۹۲۶ء باب ۴۔ نیز دیکھو

محمد حمید اللہ: "عدل ابتدائے اسلام میں" M. Hamidullah: The administration of justice in early Islam

اسلامک کلچر ۱۱/۲۔ شبلی: "الفاروق"

پیش ہوں، اور لغوی اعتبار سے تاویل سے مراد ہے کہ وہ اس پر غور کرے کہ قانون ساز کا منشا کسی خاص قانون کے بنانے سے کیا ہوگا۔ لیکن ذرا غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس تاویل کے پردے میں اُسے بڑے بڑے اختیارات حاصل ہوتے ہیں۔ نہ صرف یہ کہ بہت سے ایسے مقدمات اُس کے سامنے آتے ہیں جن میں شک و شبہ کا بہت امکان رہتا ہے بلکہ (بوجہ اس کے کہ قانون سازی کے وقت قانون ساز کو ان تمام کیفیات پر عبور نہیں ہو سکتا جو بعد میں پیدا ہو جائیں) بعض مقدمات یقینا ایسے ہوتے رہتے ہیں جنھیں عادل کو خود اپنی رائے سے طے کرنا ہوتا ہے اور موجودہ قوانین اس کی صرف اس حد تک رہبری کرتے ہیں کہ اُن کے ذریعے سے ملکی قانون ساز یا قانون سازوں کے عام رجحانات کا پتہ چلتا ہے۔ اگر ذرا زیادہ غور سے دیکھا جائے تو حقیقت میں مشکل سے کوئی دو مقدمات ایسے ہوں گے جو بالکل ایک دوسرے کے یکساں ہوں، چنانچہ ایسے مقدمات میں عادل کو اپنی تجاویز میں خود اپنی صوابدید پر تجویز کرنا پڑتی ہے۔ یہ کیفیت خاص طور پر قوانین تعزیرات میں سب سے زیادہ عیاں ہوتی ہے جہاں علے العموم انتہائی سزا کا معیار دیا ہوتا ہے اور اس معیار کے پہونچنے تک جتنے مدارج سزا کے ہیں وہ سب کے سب عادل کے اختیار میں ہوتے ہیں ؁۔

؁ مثلاً چوری کی سزا زیادہ سے زیادہ سات سال ہے اور اس کے اندر کسی مدت کے لئے قید کا اختیار حاکم عدالت کو ہے۔ برطانوی ہند میں تو قتل کی سزا بھی مقرر نہیں بلکہ زیادہ سے زیادہ سزائے موت ہی۔ عدالت اس سے جتنی کم چاہے سزا دے سکتی ہے۔ اس کے برعکس انگلستان میں قتل عمد ثابت ہو تو موت کی سزا لازم ہے۔

الغرض گو بظاہر عادل قانون کی محض تاویل اور اس کا انطباق واقعات پر کرتا ہے لیکن حقیقت میں وہ ایک طرح سے قانون ساز بھی ہے اور بعض ممالک میں تو اعلیٰ عدالتوں کے تصفیوں کی ماتحت عدالتیں اسی طرح پابندی کرتی ہیں جیسے مجلس قانون ساز کے رائج کردہ قوانین کی۔ انسان کا خاصہ ہے کہ اگر اس میں دانائی اور فراست ہو تو وہ دوسروں کے تجربہ سے فائدہ اٹھاتا ہے تاکہ اسے ایسے امور میں ناتجربہ کاری اور ناکامی کا منہ نہ دیکھنا پڑے جن میں دوسرے کامیاب ہو چکے ہیں۔ اب اگر کسی عدالت کے سامنے کوئی ایسا مقدمہ آئے جس کے مماثل کسی اعلیٰ عدالت میں کوئی مقدمہ پیش ہو کر تجویز پا چکا ہو تو اس دوسری عدالت کے لئے نہ صرف اس میں آسانی ہوگی کہ وہ اس پیشرو تجربہ کا پاس کرے اور اس کا اتباع کرے بلکہ سہولت اور یکسانی کے خاطر یہ بہتر ہوگا کہ اس اعلیٰ عدالت کا تصفیہ ماتحت عدالتوں کے لئے بمنزلہ نظیر سمجھا جائے یعنی آئندہ (تا وقتیکہ قانون ہی تبدیل نہ ہو جائے) اس کی ہر ماتحت عدالت پیروی کرے۔ یہی نظائر کا اصول ہے جس کی وجہ سے بعض مرتبہ عدالت العالیہ کے ارکان کو "قانون ساز" کا لقب دیا جاتا ہے اس لئے کہ وہ تنہا اپنی کرسیوں پر بیٹھ کر ایسی تجاویز شائع کرتے ہیں جن کا رتبہ آئندہ کے لئے وہی ہوتا ہے جو باضابطہ مجلس مقننہ میں بنے ہوئے قوانین کا۔[۵۵]

---

۵۵ یہ طرز عمل زیادہ تر سلطنت برطانیہ اور ممالک متحدہ امریکہ میں رائج ہے۔ اس پر عام بحث کے لئے دیکھو گرے: "قانون کی اصل اور اس کے آخذ" Gray: Nature and Sources of the Law

**وفاقی عدلیہ**۔ علاوہ ازیں بعض ممالک میں، بالخصوص ان ممالک میں جہاں وفاقی طرزِ حکومت رائج ہے اور جہاں اجزاءِ مملکت اور اعضائے حکومت کے حیطہ ہائے اختیار کے مابین نزاع کا امکان ہے، وہاں بعض مرتبہ عدالت عالیہ کو یہ طے کرنے کا اختیار ہوتا ہے کہ جو مسئلہ مابہ النزاع ہے وہ کس ادارے کے دائرۂ اقتدار میں ہے۔ یہ اختیار سب سے ممتاز حیثیت سے ممالک متحدہ امریکہ میں پایا جاتا ہے۔ جہاں (کسی نزاعی امر کے مقدمہ کی شکل میں پیش ہونے پر ) عدالت عالیہ کو یہ اختیار حاصل ہے کہ یہ طے کرے کہ جس قانون کے احاطے میں مقدمہ آتا ہے اس کی منظوری کا اختیار ریاستی جماعت مقننہ کو حاصل ہوگا یا مرکزی کانگریس کو۔ اگر غور کیا جائے تو وفاقیوں کے دساتیر دراصل اجزاء اور مرکز کے مابین ایک طرح کے عہدنامے ہوتے ہیں، اور عدالت عالیہ کا یہ اختیار دراصل ان عہدناموں کی تاویل کا اختیار ہے جس کے ذریعے سے یہ معلوم کرتے ہیں کہ دستور سازوں کا رجحان معاملۂ نزاعیہ کے متعلق کیا ہوگا۔ یہ کیفیت فردی مملکتوں میں نہیں پائی جاتی جہاں جملہ اختیارات کا منبع و ماخذ مرکزی جماعت مقننہ ہوتی ہے، اور یہاں عدالتوں کو کسی قسم کے دستوری نزاعات کا فیصلہ کرنا نہیں ہوتا۔ تاہم یہ امر یقینی ہے کہ جب کوئی مسئلہ ایسا ہوتا ہے جس میں کوئی دستوری امر نزاعی ہو، جیسے فرد اور حکومت کے درمیان تنازعات، تو ایسی حالت میں عدالت کو تاویل و تجویز کے بہت وسیع اختیارات حاصل ہوتے ہیں۔

یہ سب امور ہیں جن سے ہمیں محکمۂ عدلیہ کی دستوری اہمیت کا اندازہ ہوتا ہے

عادل نہ صرف قوانین کی تاویل کرتا ہے یا اسکا انطباق نزاعی مسائل پر کرتا ہے بلکہ بعض حالات کے تحت ایک نوع کرکے قانون سازی بھی کرتا ہے، اور بعض مرتبہ دستوری معاملات پر نہ صرف رائے زنی کرتا ہے بلکہ اس کا حکم ناطق سمجھا جاتا ہے۔ ظاہر ہے کہ ایسے عہدہ داروں کے انتخاب اور شرائط خدمت میں بہت ہوشیاری سے کام لینا پڑے گا اور جہاں تک انسانی امکان کا تعلق ہے ہمیں ان کے لئے ایسی کیفیات پیدا کرنی پڑیں گی کہ وہ کسی طرح پر دوسروں کا دست نگر نہ رہے اور جو کرے نہایت درجہ آزادی اور پوری غیر جانبداری کے ساتھ کرے تاکہ قانون کے تحت کسی کا بھی حق تلف نہ ہو۔

**عادلوں کا تقرر:۔** الغرض سب سے پہلے جو سوال پیدا ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ عادل کا تقرر کون کرے اور کیسے کرے۔ ہم دیکھ چکے ہیں کہ اگر کہیں "تفریق اختیارات" کے مسئلے کی حقیقی معنیٰ میں اہمیت ہے تو وہ عدالت کا محکمہ ہے[۱] اور اس کی بہت ضرورت ہے کہ عادل بیرونی دباؤ سے بالکل آزاد ہو۔ کہتے ہیں کہ انگلستان کی آزادی کی سب سے قوی بنیاد قانون بندوبست ۱۷۰۱ء ہے، جس کے بموجب "حسن کارکردگی" کے دوران میں عادلوں کو کوئی علحدہ نہیں کرسکتا، اور وہ صرف اس وقت علیحدہ ہو سکتے ہیں جب پارلیمنٹ کے دونوں ایوان متفقہ طور پر بادشاہ کے حضور میں کسی عادل کے خلاف محضر پیش کریں[۲]۔ بعض ممالک، مثلاً سوئیزرلینڈ اور ممالک متحدہ امریکہ کی دو تین ریاستوں میں عدالت عالیہ

---

[۱] بالا، باب ۱۲۔

[۲] قانون بندوبست ۱۲ و ۱۳ ولیم ۳ (۱۷۰۱ء) دفعہ ۳۔

کے ارکان کا تقرر مجلس مقننہ کرتی ہے۔ سوئیزرستان کو نظر انداز کر دیا جائے (اس لئے کہ یہاں کے جملہ ادارات کی ایک خاص نوعیت ہے اور مقننہ، عاملہ، عدلیہ سب کے سب اعضائے حکومت دراصل عموم مقتدرہ کے عمیل سمجھے جاتے ہیں)، تو صرف ممالک متحدہ امریکہ کی چند ریاستیں ہی رہ جائیں گی جہاں عادلوں کا اس طرح سے تقرر کیا جاتا ہے۔ اس طرز تقرر اور انتخاب عامہ میں کوئی خاص فرق نہیں، اس لئے کہ، بالخصوص ان ملکوں میں جہاں سیاسی فریق بندی منظم ہے، ان عادلوں کا تقرر ان کے سیاسی رجحانات کی وجہ سے ہوگا نہ کہ ان کی قانون دانی کی وجہ سے، اور جہاں یہ انتخاب صرف ایک محدود مدت (مثلاً دو چار سال کے لئے) ہوتا ہو وہاں تو اپنی حد سے گزر جانے کا اندیشہ ہے، اس لئے کہ اوّل تو تقرر کی بنیاد ہی غیر قانونی جذبات ہوئے، اور پھر تقرر کے بعد بجائے بے لوث عدلی خدمت کے عادل کو یہ خیال لگا رہا کہ کسی نہ کسی طرح اپنے مؤیدوں کو خوش رکھے تاکہ آئندہ انتخاب کے وقت وہ اپنی پیٹھ نہ دکھائیں۔ دراصل ان ہی ممالک میں عادل سب سے زیادہ بے لوث اور غیر جانبدار ہوتے ہیں جہاں انھیں استقلال نصیب ہوتا ہے۔

عام انتخاب اور تقرر بذریعہ جماعت مقننہ کو ناکارہ تصور کرکے اب دو ہی صورتیں باقی رہتی ہیں یعنی ایک تو یہ کہ جماعت عاملہ نامزد کرے اور دوسرے یہ کہ نامزدگی کا اختیار خود اعلےٰ ترین عدالت یا اس کے افسر اعلےٰ کو حاصل ہو۔ سب سے پہلے تو عدالت عالیہ کے طرف سے نامزدگی کو لیجئے۔ آج کل کے

زمانے میں یہ بات گویا طے شدہ سمجھنی چاہیے کہ کسی پیشے کے کارکن کے انتخاب کے لیے اُس پیشے والوں کو مقرر نہیں کیا جاتا، تاکہ جہاں تک ہو سکے یہ انتخاب تنگ نظری سے نہیں بلکہ وسعت نظر سے عمل میں آئے۔ عمومیت کے دونوں طریقوں یعنی کابینی طریقے اور صدارتی طریقے دونوں میں کسی فوجی یا بحری عہدے کے لیے جو انتخاب ہوتا ہے اس کی بابت علی العموم حکم ناطق کا اختیار اس شخص کو حاصل ہوتا ہے جو نہ سپاہی ہوتا ہے نہ ملاح بلکہ جو اپنی فراست و درایت کی وجہ سے حکومتی کاروبار کا صدر رہتا ہے۔ خود انتخابی کا طریقہ کم سے کم عمومیت پسند ممالک میں، پسندیدہ نظر سے نہیں دیکھا جاتا۔ اس میں شبہ نہیں کہ عادلوں کے انتخاب کے وقت یہ بات صرف تجربہ کار عادل ہی سمجھ سکتے ہیں کہ فلاں امیدوار کی قانونی قابلیت کتنی ہے، اور اس میں مختلف قوانین کو حالات مقدمہ پر منطبق کرنے کی کس حد تک اہلیت ہے، لیکن اس کے ساتھ ہی عمر بھر ایک ہی کام کرتے کرتے ممکن ہے کہ وسعت نظر میں کمی پیدا ہوگئی ہو اور انتخاب کے وقت درایت عامہ کو نظر انداز کر دیا جائے۔[۵۹] یہی وجہ ہے کہ گو ماتحت عادلوں (منصفوں وغیرہ) کا تقرر یقیناً عدالت العالیہ کی سفارش سے ہوتا ہے، لیکن اس کی بابت آخری حکم کا اختیار جماعت عاملہ کے ارکان ہی کو حاصل ہوتا ہے، اور وہی ان کی ترقی کے بھی ذمہ دار ہوتے ہیں۔

---

۵۹ اس اصول کے خلاف بدیہی مثال انگلستان کی ہے جہاں لارڈ چانسلر جملہ عادلوں کا یا تو خود تقرر کرتا ہے ورنہ اس کی سفارش پر ان کا تقرر ہوتا ہے۔ لیکن یہاں یہ یاد رکھنا چاہیے کہ لارڈ چانسلر صرف عادل ہی نہیں بلکہ وہ کابینۂ انگلستان کا ایک ممتاز رکن اور دارالامرا کا صدر بھی ہوتا ہے۔

لیکن جیسا اوپر بیان کیا گیا ہے، ضرورت اِس بات کی ہے کہ عادل جہاں تک ہو سکے عاملہ کے دباؤ میں نہ آئیں، اور اس کے لئے مختلف ممالک میں مختلف طریقے رائج ہیں۔ انگلستان میں تو تاوقتیکہ دونوں ایوان ہائے پارلیمنٹ بادشاہ کے سامنے محضر پیش نہ کریں، عدالت عالیہ کے ارکان کو برخاست نہیں کیا جا سکتا، اور ممالک متحدہ امریکہ میں نہ صرف یہ بلکہ ان کی تنخواہ میں کسی حالت میں کمی نہیں کی جا سکتی تاکہ ان پر کسی قسم کا دباؤ نہ ڈالا جا سکے۔ ترقی یافتہ ممالک میں عادل کا رتبہ اس قدر بلند تصور کیا جاتا ہے کہ شاذ ہی ایسا ہوتا ہوگا کہ عدالت عالیہ کا کوئی رکن حکومت معتدی تو کیا، وزیر بھی بننا پسند کریں، اور شاید اسی اصول کو پیش نظر رکھ کر بعض علمائے سیاسیات کا خیال ہے کہ بہترین طریقہ یہ ہوگا کہ نہ تو کوئی وزیر کبھی عادل بنایا جائے نہ کسی عادل کو کبھی کوئی عاملانہ خدمت دی جائے[۱۱]۔

**معاوضۂ خدمت**۔ عادلوں کی آزادیٔ رائے کی ایک ضمانت یہ بھی ہونی چاہیے کہ انھیں جو معاوضہ ملے وہ اتنا ہو کہ وہ کسی قسم کی ناجائز آمدنی کے خیال سے بھی محفوظ رہیں۔ عدالتوں میں جو دیوانی اور فوجداری کے مقدمے آتے ہیں ان میں فریقین یعنی مدعی اور مدعا علیہ دل کھول کر خرچ کرنے کے لئے تیار رہتے ہیں اور بعض مقدمات میں تو کچھ ایسی ضد پیدا ہو جاتی ہے کہ وہ بعض مقدمے سے بدرجہا زیادہ روپیہ خرچ کر دیتے ہیں، چنانچہ یہ گویا ایک رازِ آشکارا ہے کہ جو گواہ مختلف مقدمات میں پیش ہوتے ہیں اُن کی ایک بہت بڑی تعداد مصنوعی ہوتی ہے اور جو فریق

---

[۱۱] لاسکی، حسب بالا باب ۱۰، فصل ۲۔

انھیں پیش کرتا ہے انھیں معاوضہ دیتا ہے۔ ہم یہ بھی جانتے ہیں کہ مقدمہ جیتنے کے لئے مدعی اور مدعا علیہ کس طرح اچھے وکیلوں کی خدمات حاصل کرنے کے لئے بیش بہا معاوضے دیتے ہیں۔ ان حالات اور اس فضا کے تحت عادل کو خواہ اعلیٰ ہو یا ماتحت، نہ صرف ایک عمدہ قانون داں اور صاحب فراست ہونا چاہیے بلکہ اس کے اطوار کا معیار بھی نہایت بلند ہونا چاہیے تاکہ کسی قسم کی ترغیب و تحریص اسے صراط مستقیم اور انتہائی غیر جانبداری کی شاہراہ سے سر مو بھی نہ ہٹا سکے اور حکومت کو اس قسم کا انتظام کرنا چاہیے کہ ہر درجہ کے عادلوں کی تنخواہ اپنے اپنے طبقے کے طرز معاشرت کے اعتبار سے وافر ہو۔ یہی وہ اصول ہے جس کے تحت انگلستان میں لارڈ چانسلر یعنی میر عدل کی تنخواہ سنہ ۱۹۳۷ء سے پہلے وزیر اعظم کی تنخواہ سے دوگنی تھی اور خود برطانوی ہند میں مختلف عدالت ہائے عالیہ کے چیف جسٹس کی تنخواہ اکثر عہدہ داران حکومت سے زائد ہوتی ہے۔

اعزازی عمال۔ یہاں ایک خاص ادارے کی طرف توجہ مبذول کرنی ہے، اور یہ ادارہ اعزازی عمال (آنریری مجسٹریٹوں) کا ہے۔ اعزازی عمال بہت سے ممالک میں مقرر کئے جاتے ہیں اور ان میں سے اکثر زمیندار یا تاجر ہوتے ہیں جن کی اپنے اپنے ضلع میں وقعت ہوتی ہے اور ساتھ ہی جنھوں نے حکومت کی سیاسی خدمت کی ہوتی ہے۔ اگر غور کیا جائے تو اعزازی عامل بنانا دراصل ایک طرح کا معاوضہ یا خطاب ہے جسے حکومت ایسے زمینداروں یا تاجروں کو دیتی ہے جو کم از کم ابتدا میں واقعی خطاب کے اہل نہیں سمجھے جاتے لیکن ساتھ ہی جو آگے چل کر (بشرط وفاداری و کارکردگی) خطابوں کے امیدوار بن جاتے

ہیں ۔ اس موقع پر سیاسی خطابوں یا دوسرے خطابوں پر بحث نہیں کی جاسکتی، لیکن صحیح سیاسی نظریے کے اعتبار سے کسی سیاسی خدمت کے معاوضے میں کسی شخص کو "آنریری مجسٹریٹ" یا "آنریری اسسٹنٹ کلکٹر" بنانا یقیناً ان تمام اصول سے روگردانی کرنا ہے جن پر محکمہ عدلیہ میں ہونا چاہیے۔ اکثر اعزازی مجسٹریٹ ابتداءً قانون سے واقف نہیں ہوتے اور اس واقفیت کے حاصل کرنے میں انہیں مہینوں برسوں لگ جاتے ہیں جس دوران میں وہ بیسیوں مقدموں میں انصاف کا خون کر چکے ہوتے ہیں، ان کے پیشکار علی العموم جہاں دیدہ ہوتے ہیں اور چونکہ حکومت کی طرف سے انہیں اکثر معاوضہ نہیں ملتا (گو خود مجسٹریٹ صاحب مزید خوشنودی حکام کی غرض سے انہیں اپنی جیب سے کچھ دیتے ہوں) اس لئے وہ مال معاملہ سے لینے دینے میں دریغ نہیں کرتے، خصوصاً اس لئے کہ اعزازی حاکم عدالت خود کم علمی کی وجہ سے نگرانی نہیں کر سکتا۔ اور چونکہ عدالت عام طور پر کسی قصبے میں ہوتی ہے اس لئے پیشکار کو کسی دوسرے کا ڈر نہیں ہوتا۔ پھر یہ "اعزازی حکام" حکام برتر کو خوش رکھنا ضروری سمجھتے ہیں تاکہ "درجہ سوم" سے "درجہ دوم" اور درجہ دوم سے "درجہ اول" کو ترقی کرنے کی امید ہو، جس کی وجہ سے یہ اصول کہ عادل کو بیرونی دباؤ سے آزاد رہنا چاہیے، باقی نہیں رہتا۔ آخری بات یہ ہے چونکہ یہ مجسٹریٹ صرف چار یا پانچ سال کے لئے مقرر ہوتے ہیں مستقل نہیں ہوتے، اس لئے انہیں کسی قسم کے آزادانہ طرز عمل کا موقع نہیں ملتا بلکہ بعض بااثر حکام کے کہنے پر چلنا اپنے لئے ضروری تصور کرتے ہیں[1]

---

[1] اس مسئلے پر لاسکی نے نہایت نہایت اچھی بحث کی ہے۔ دیکھو "صرف ونحو سیاسیات" باب ۱۰ فصل ۳۔

اگر اعزازی حکام کا تقرر ناگزیر ہو تو کم از کم یہ ضرور ہونا چاہیے کہ ان کا تقرر تھوڑے بہت تجربے کے بعد کیا جائے، مثلاً قبل اس کے کہ انھیں اختیارات دئے جائیں انھیں کسی عدالت میں سال بھر یا چھ مہینے کام سیکھنا چاہیے جیسے ہر ایک تنخواہ دار حاکم کو کرنا پڑتا ہے۔ نیز یہ بہت ضروری ہے کہ مشیار کو سرکار کی طرف سے تنخواہ ملے اور اس کی نگرانی صاحب ضلع کریں، اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ کسی اعزازی عامل کا دائرہ اقتدار خود اس کی زمینداری یا قصبے میں نہ ہو بلکہ اس سے باہر ہو تاکہ وہ اپنے اختیارات کی بنا پر اپنے لوگوں پر جبر و ظلم نہ کر سکے۔ حقیقت یہ ہے کہ کم از کم ہندوستان میں بجائے ان "اعزازی" عمال کے مناسب یہ ہے کہ قدیم پنچایتی طریقے کو آج کل کی کیفیات کے سانچے میں ڈھال کر از سر نو رائج کیا جائے تاکہ اس کے ذریعے سے ایک طرف تنخواہ دار عاملوں اور عادلوں کے کام میں کمی ہو اور دوسری جانب ان کے ذریعے سے ملک کی معاشرتی حالت میں ترقی ممکن ہو[۱۲]

**انتظامی عدالتیں** جیسا پہلے ایک باب میں بیان کیا گیا ہے، بعض ممالک، خصوصاً ان ممالک میں جہاں مونٹسکیو کے نظریہ تفریق اختیارات کا اثر پڑتا ہے[۱۳] یا جن میں فرانس کی طرح "ضابطہ نپولین" کا رواج ہوا ہے، علاوہ معمولی عدالتوں کے انتظامی

---

[۱۲] ہندوستان میں پنچایت کا طریقہ صدیوں سے جاری ہے۔ اگر اس کو پہلے کی سی قوت دی گئی تو تنخواہ دار عادلوں اور عاملوں کا کام بھی گھٹ جائے گا اور مقامی سوراج کے لئے گاؤں والے تیار بھی ہو سکیں گے۔ پنچایتوں کے نام مضمون کے لئے دیکھو رادھا کمال مکرجی۔ "مشرق میں جمہوریتیں" Radhakamal Mukerjea: Democracies in the East (۱۹۲۳ء) باب ۱۵۔

[۱۳] دیکھو بالا، باب ۱۲۔

خونخوار اور مبتذل بنانے میں مدد دی ہے۔ روسو کا خیال تھا کہ بین الاقوامی معاملات کو سلجھانے کا بہترین طریقہ یہ ہوگا کہ مملکتوں کے درمیان ایک طرح کی عہدیت قائم ہو جائے جو اتحاد سے زیادہ مستحکم ہو لیکن وفاقیت کے حد کو نہ پہونچے تاکہ اس صورت حال کا خاتمہ ہو جائے جس کے تحت یورپ میں امن کی بجائے محض التوائے جنگ ہوتی رہتی ہے اس لئے کہ کسی فریق کے دعاوی کبھی دوسرا فریق دل سے تسلیم نہیں کرتا۔ روسو کا خیال تھا کہ جنگ افراد کے درمیان نہیں بلکہ محض مملکتوں کے درمیان ایک تنازعہ کی کیفیت کا نام ہے، چنانچہ متحارب مملکتوں کے افراد کو بحیثیت افراد کے ایک دوسرے پر سختی کرنے کا حق حاصل نہیں ہے[۳۱]۔

حکمیاتی انکشافات نے بھی بین الاقوامی جذبہ کو ترقی دی، اور ایسے حکمیاتی مکتشف جیسے گالیلیو، کوپرنیکوس، ٹیچو براہے، ڈیکارٹ، نیوٹن وغیرہ کا احسان کسی ایک ملک والے پر نہیں بلکہ تمام عالم پر ہے۔ نیز علم انسیات کے انکشافات سے یہ محسوس ہونے لگا کہ بنی نوع انسان میں ایک ایسا رابطہ ہے جسے نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔ غالباً اسی خیال سے متاثر ہو کر جرمن فلسفی کانٹ عالمگیر تاریخ کے لئے ایک تجویز پیش کرتا ہے جس میں وہ لکھتا ہے کہ ہر دولت عامہ اپنے ہمسایہ کے ساتھ ایک غیر ذمہ دارانہ آزادی کا برتاؤ کرتی ہے اور ہر دولت عامہ کو چاہئے کہ اس کے برعکس ایک ایسی لیگ میں شامل ہو جہاں چھوٹی سے چھوٹی مملکت محفوظ ہو

---

۳۱ روسو کے بین الاقوامی خیالات کے لئے دیکھو ستے ذیل: "بین الاقوامی تخیل کا ارتقا"
Stawell:

اور امن وامان قائم رہے اور بڑی سے بڑی مملکت کو بھی کسی دوسری مملکت پر جبر کرنے کا اختیار نہ ہو۔[۱۱۹]

انیسویں اور بیسویں صدی میں قانون فطری کا نظریہ فنا ہو جاتا ہے اور مفکروں کا زیادہ تر رجحان اثباتی قانون بین الاقوام طرف ہو جاتا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ مختلف مملکتوں کے درمیان ایک لامتناہی سلسلہ باہمی عہدناموں اور معاہدوں کا شروع ہوتا ہے جن کے ذریعہ سے بین الاقوامی قواعد میں ایک قسم کی قطعیت پیدا ہو جاتی ہے اور یہ رجائی صورت حال موجودہ زمانہ تک جاری رہتی ہے۔ یہ زمانہ اس نام نہاد انکشاف کا زمانہ ہے کہ "واقعی اثباتی قانون بین الاقوام کا وجود ہے"[۱۲۰] یہ ہی وہ زمانہ ہے جب ویسٹ لیک، لوریمر[۱۲۱] اور اوپن ہائم جیسے مفکر قانون بین الاقوام کو مدون کرتے اور اسے ایک قطعی حالت میں دنیا کے سامنے پیش کرتے ہیں اور اس ماحول کے پیدا ہونے میں مدد دیتے ہیں جس کے تحت انجمن اقوام ظہور میں آئی۔ یہ مفکر قانون بین الاقوام کو ایک معین قانونی جامہ پہناتے ہیں، چنانچہ اوپن ہائم نے قانون بین الاقوام کی تعریف جو کی ہے

---

[۱۱۹] ایضاً باب ۹

[۱۲۰] اوپن ہائم باب ۲ دفعہ ۴

[۱۲۱] لوریمر: "اصول قانون بین الاقوام" Lorimer: Institutes of the

ویسٹ لیک: قانون بین الاقوام: Westlake: Law of the nations

اوپن ہائم: قانون بین الاقوام: Oppenheim: International Law

International Law

وہ یہ ہے کہ "قانون بین الاقوام ایسے رواجی اور موضوعہ قواعد کا نام ہے جس کی متمدن مملکتیں آپس کے معاملات کی حد تک قانوناً پابند سمجھی جاتی ہیں[۱۲]۔ اس کے برعکس ایک دوسرا مورخ ذرا طعنہ آمیز الفاظ میں کہتا ہے کہ "قانون بین الاقوام صرف ادبیات اور اخلاقیات کے مجموعے کا دوسرا نام ہے"[۱۳]۔

بین الاقوامی تعلقات کا ارتقا۔ یہ تو مفکرین کے خیالات ہوئے۔ اب بین الاقوامی تعلقات کی تاریخ پر ذرا نظر ڈالیے۔ یہودی قوم اپنے دشمنوں کے ساتھ انتہائی بے رحمی سے پیش آتی تھی، چنانچہ سموئیل ؑ کے صحیفے میں مذکور ہے کہ انھوں نے طالوت کو ہدایت کی کہ وہ جاکر دشمنوں کو مارے اور "ان پر رحم مت کر، بلکہ مرد اور عورت ننھے بچے اور شیر خوار، بیل، بھیڑ، اور اونٹ اور گدھے تک، سب کو مار ڈال[۱۴]"۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اپنے عروج کے زمانے میں یہودی اپنے دشمن کے ساتھ کسی قسم کی رواداری کے لیے تیار نہ تھے۔ ساتھ ہی ہمیں یہ بھی معلوم ہے کہ غیر اقوام کے جو لوگ یہودیہ میں آباد تھے ان کے ساتھ اچھا سلوک ہوتا تھا۔ یونانی شہری مملکتوں کے باہمی تعلقات قائم تھے اور علی العموم ایک مملکت دوسری مملکت کے کسی شہری کو اپنی طرف سے ایک "پروکسے نوس" یا سفیر کے طور پر مقرر کرتی تھی جو اس کے مفاد کی نگرانی کرتا رہتا تھا۔ یونانیوں کا قاعدہ تھا کہ جنگ شروع کرنے سے پہلے باضابطہ اعلان جنگ دیتے تھے اور بعض اشخاص وادارات (جیسے مندر اور ریت خانے) مامون و محفوظ تصور کیے جاتے تھے۔ یونانی اس کی بھی کبھی کبھی اجازت دیتے تھے کہ جنگی قیدیوں کو تباہ کیا جائے تو

---

[۱۲] اوپن ہائم جلد ا فصل ا
[۱۳] پولارڈ ص۵
[۱۴] پرانا عہدنامہ: سموئیل ؑ کا صحیفہ ۱۵:۱

اکثر قیدیوں کو غلام بنایا جاتا ہے۔

رومن سلطنت کی توسیع کے ساتھ بین الاقوامی صورت حال میں تبدیلی ہو گئی اور جہاں تقریباً ہر یونانی شہر کا رتبہ ایک مملکت کا تھا۔ وہاں ایک بدیہہ یعنی روما نے اپنی حکومت بحیرہ روم کے ہر چہار طرف شمال میں برطانیہ اور دلندستان تک اور جنوب میں مصر، مشرق میں ایران تک وسیع کر لی۔ ظاہر ہے کہ ایسی مملکت کے وجود سے بین الاقوامی تعلقات صفر کے برابر ہوں گے، اس لئے کہ روما کسی دوسری مملکت کو اپنا ہمسر نہیں سمجھتا تھا۔ تاہم رومن تاریخ کے مطالعے سے پتہ چلتا ہے کہ یہاں بھی جنگ کی ابتدا چند خاص ضابطوں کے تحت ہوتی تھی اور روما میں پجاریوں کا ایک خاص گروہ یعنی *Fetiales* ایسا تھا جس کے سپرد خارجی معاملات کی دیکھ بھال ہوتی تھی۔ اگر کسی قوم سے جنگ چھڑتی تو اسی گروہ کے سپرد اعلان جنگ کا دینا ہوتا تھا۔ نیز جن مملکتوں کے ساتھ روما کا عہدنامہ ہوتا تھا ان کے شہریوں کو قانونی حفاظت کا حق تھا، لیکن جن مملکتوں سے عہدنامہ نہ ہوتا تھا ان کے شہری قانونی چارہ جوئی نہیں کر سکتے تھے۔ غیر ممالک کے سفیروں کی ذات محفوظ سمجھی جاتی تھی اور اگر کوئی شخص کسی سفیر کو گزند پہونچاتا تو اس شخص کو سفیر کے مملکت کے حوالہ کر دیا جاتا۔ رومن سلطنت میں تقریباً تمام دنیائے معلومہ کے باشندے آتے جاتے تھے اور بعض روما اور اس کے توابع میں رہ بھی پڑے تھے۔ چونکہ خاص قانون روما کا اطلاق صرف رومن شہریوں پر ہوتا تھا اور وہ بھی خاص خاص ضابطوں کے تحت، اس لئے اس کی ضرورت پیش آئی کہ غیر رومنوں کے لئے بھی کسی قسم کے قانون کا نفاذ کیا جائے۔ اسی ضرورت کے تحت اس قانون کا رواج ہوا جسے "قانون اجانب" کہتے ہیں، جو دراصل مختلف اقوام

کے قوانین کا گویا نچوڑ تھا اور جو قانون رومانکے پیچیدہ ضابطوں سے پاک تھا۔ رومن لوگ قوانین کے اس قدر دلدادہ تھے کہ انھوں نے جنگ جیسے ادارے کو بھی قانونی جامہ پہنا دیا اور یہ اصول قرار دلایا کہ جنگ ایسی حالت میں قانوناً جائز ہو گی اگر کوئی قوم رومن سرحدوں یا سفیروں پر حملہ کرے یا عہد ناموں کو توڑے یا رومنوں کے دشمنوں سے جا ملے۔ اگر رومنوں کو ہتھیار اٹھانے پڑتے تو جنگ تین طرح سے ختم کی جا سکتی تھی، یا تو رومن اس کے ملک پر قبضہ کر لیں، ورنہ فریق ثانی ہتھیار ڈالدے یا پھر کم از کم وہ رومنوں کا حلیف بن جائے۔[۱۷]

رومن قانون کے بعد سنوی اعتبار سے قانون اسلام کا زمانہ آتا ہے اور جیسے اسلام نے ہر دوسرے انسانی ادارے میں عظیم الشان انقلاب برپا کیا، اسی طرح بین الاقوامی طرز عمل میں بھی بڑی تبدیلیاں کیں۔ جس زمانے میں اسلامی اصول دنیا کے سامنے پیش کئے گئے ہیں وہ ایسا زمانہ تھا کہ نہ صرف عرب بلکہ تمام دنیا متحارب قوموں، فرقوں اور طبقوں میں بٹی ہوئی تھی۔ اسلام نے اس تقسیم کو محض اس وجہ سے حق بجانب ٹھہرایا کہ اس سے شخصی قابلیتوں کی آزمائش کا پورا موقع مل سکے، لیکن ساتھ ہی وہ باہمی جھگڑوں، جنگوں اور تنازعات کی وجہ یہ قرار دیتا ہے کہ یہ دراصل قانون الٰہیہ سے انحراف یا تجاوز کرنے کی سزا ہے۔ مسلمانوں کے لئے جنگ کی اجازت اس حالت میں دی گئی ہے کہ مخالفین ان پر زیادتی کریں اور جنگ صرف ان لوگوں کے خلاف کی جائے جنھوں نے مسلمانوں پر ظلم کیا ہے، اور فتنہ کے ختم ہوتے ہی تلوار کو نیام میں ڈال دیا جائے، چنانچہ اگر دشمن صلح کی

---

[۱۷] اوپن ہائم جلد ا باب ۱ فصل ۱۔

درخواست کریں تو اس درخواست کو رد نہ کیا جائے۔ اس ضمن میں یہ امر قابل صراحت ہے کہ غیر مسلموں کی جماعت کی دو شقیں کی گئیں ہیں، ایک وہ غیر مسلم جو مسلمانوں کے حلیف ہوں، اور اس صورت میں مسلمانوں پر لازم ہے کہ کسی حالت میں عہد شکنی کا ارتکاب اپنی طرف سے نہ کیا جائے، اور دوسری وہ جماعت ہے جو اس قسم کے عہد کو توڑ دے اور خود اپنے آپ مسلمانوں سے دشمنی مول لے۔

اسلام نے جو اصلاح اسیران جنگ کی حالت میں کی وہ دنیا پر اس کا بڑا بھاری احسان ہے۔ جنگ بدر پہلی جنگ ہے جس میں اس قاعدے کی ابتدا ہوئی کہ اسیران جنگ کو آرام و آسایش سے رکھا جائے اور ایک قلیل فدیہ یا چھوٹی سی خدمت کے عوض (جیسے بچوں کو پڑھنا سکھانا) انھیں بالکل آزاد کر دیا جائے پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ نے اپنی ذاتی مثال سے ایک ایسا سبق اپنے ہم قوموں کو سکھایا جس کی نظیر آج بھی مشکل سے مل سکتی ہے، اور وہی عرب جن کے مرد تو مرد عورتیں تک زخمیوں اور مقتولوں کی لاشوں پر ترس نہ کھاتی تھیں ایسے شریف بنا دیے گئے کہ جب پیغمبر اسلامؐ اپنے دس ہزار جاں نثاروں کے ساتھ مکہ میں فاتحانہ داخل ہوئے تو آنحضرت صلعم کے صریح احکام کی اطاعت میں انھوں نے ان ظالموں سے کسی کو ہاتھ تک نہیں لگایا جنھوں نے آٹھ سال پیشتر خود حضرت محمدؐ اور ان کے ساتھیوں کو نہایت درجہ ظلم و ستم کے ساتھ اپنے جنم بھوم سے نکال دیا تھا۔[۱۲]

---

[۱۲] اس بحث کے لئے دیکھو میرا کتابچہ "اسلامی دولت عامہ کی ابتدا" : Origin of the Islamic Polity حیدرآباد دکن ۱۹۳۶ء جس کا

بقیہ حاشیہ ملاحظہ ہو صـ ۳۴۲

یورپ میں رومن نظام کا ڈھانچا باوجود اندرونی اور اساسی تبدیلیوں کی پندرھویں صدی عیسوی تک قائم رہا لیکن اس صدی کے وسط میں نئی مملکتوں کے قیام کی وجہ سے بین الاقوامی تعلقات کے تعین کی ضرورت پیش آئی، یہاں تک کہ سنہ ۱۶۴۸ء میں جنگ سی سالہ کے اختتام پر ان منفرد یورپی مملکتوں کے آزادانہ وجود کو "مقدس سلطنت روما" نے بھی، جو قدیم رومن روایات کی حامل تھی، تسلیم کرلیا، اور اس طرح عالمگیر سلطنت اور عالمگیر پاپائیت کا نظریہ ہمیشہ کے لئے فنا ہو گیا۔ سنہ ۱۷۲۱ء میں روس کو بھی یورپی اقوام کے خاندان کا ایک رکن تصور کرلیا گیا۔ جہاں تک یورپ کا تعلق ہے، نپولین کے عہد میں تقریباً وہی صورت حال پیدا ہو گئی جو رومن سلطنت کے زمانے میں نظر آتی ہے اس لئے کہ نپولین کی طاقت اور قوت یورپ پر اس قدر چھائی ہوئی تھی کہ اس کا حکم بمنزلہ قانون کے تھا خواہ وہ حکم اندرون ملک کے معاملات کے متعلق ہو یا بین الاقوامی معاملات کے متعلق۔ نپولین کے بعد سے لے کر سنہ ۱۸۱۵ء تک کے دور کی ایک نہایت ممتاز کیفیت دول یورپ میں مخالفوں کی ہیئات تھی۔ پہلا محالفہ، جو "محالفہ مقدس" کے نام سے مشہور ہے، زار روس کا اختراع تھا، اور اس کے ذریعہ سے یہ کوشش کی گئی تھی کہ عیسوی یورپ کو انقلاب کی زد سے بچایا جائے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ دول نے چو قومی اور پھر پنج قومی محالفوں کے ذریعے سے یورپ کے معاملات کو سدھارنے کی کوشش کی اور وقتاً فوقتاً کل یورپی کانفرنسیں اور کانگریسیں منعقد کرکے ائتلاف یورپ کو ایک زندہ ادارہ

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۴۱) ترجمہ رسالہ "ترجمان القرآن" حیدرآباد دکن کی اشاعت ربیع الاول و ربیع الثانی سنہ ۱۳۵۵ھ میں طبع ہوا ہے۔

بنانے کی کوشش کی۔ لیکن اس ائتلاف کو پہلا دھکا ۱۸۲۱ء میں لگا جب انگلستان نے ہسپانوی امریکی نو آبادیوں کو جو اسپین سے باغی ہوگئیں تھیں، زیر کرنے کی تجویز سے اختلاف کیا اور اُدھر ممالک متحدہ امریکہ کی طرف سے صدر جمہوریہ منرو کی آواز آئی کہ امریکی معاملات میں یورپ مداخلت نہ کرے۔ چنانچہ آخرکار اس طریق کار کا جس کی ۱۸۱۵ء میں وائنا کی کانگریس میں ابتدا ہوئی تھی ۱۸۲۳ء میں خاتمہ ہوگیا۔

اس وقت تک یورپ میں جتنی کوششیں بین الاقوامی معاملات میں یکسوئی پیدا کرنے کی ہوئی تھیں وہ سب عیسائی دول یورپ تک محدود تھیں۔ جنگ کریمیہ کے بعد ۱۸۵۶ء میں پہلی مرتبہ ایک ایسی مملکت کو جسے غیر یورپی تصور کیا جاتا تھا اور جو مذہباً عیسائی نہ تھی۔ ائتلاف یورپ میں شامل کرلیا گیا۔ یہ مملکت ترکی تھی۔ حقیقت میں یہاں بجائے یوروپی تخیل کے بین الاقوامی سیاسیات میں ایک سنساری تخیل کی ابتدا ہوتی ہے جب ۱۸۶۸ء کے بعد جاپان پردہ اٹھا کر میدان سیاسیات میں نمودار ہوتا ہے اور اپنی قوت کا سکہ جما کر اپنے ملک میں غیر ممالک کے اختیارات کا خاتمہ کر دیتا ہے اور پہلے چین کو پھر روس کو شکست دیتا ہے، تو یوروپی دول اس کی عزت کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں اور اسے اپنے پہلو میں جگہ دیتے ہیں۔

انیسویں صدی کے اختتام سے لے کر ۱۹۱۴ء تک کا زمانہ بین الاقوامی تخیل میں ترقی کا زمانہ تھا۔ زار روس نے ۱۸۹۹ء اور ۱۹۰۷ء میں جو بین الاقوامی کانفرنسیں ولندستان کے پایہ تخت ہیگ میں مجتمع کی اس کے ارکان نے

ایک مفاہمہ پر دستخط کئے۔ جس کی رو سے قرار پایا کہ ایک مستقل عدالت ثالثی قائم ہو جس میں ہر دستخط کنندہ مملکت کے چار ممتاز مقنن مقرر کرے، اور اگر دو مملکتوں کے درمیان ملو کی تنازعہ ہو تو ان مقننوں سے ہر فریق دو دو پنچوں کا انتخاب کرے جو ایک سرپنچ کا خود انتخاب کریں۔ یہ بھی قرار پایا کہ ثالثی قبول کرنے یا نہ کرنے کا اختیار فریقین کو حاصل ہوگا۔

جنگ روس و جاپان کے اختتام پر زار روس ہی کے ایما سے ۱۹۰۷ء میں دوسری کانفرنس ہیگ ہی میں جمع ہوئی اور اس میں علاوہ ثالثی کے اصول کی توسیع کے قانون جنگ پر بحث ہوئی۔ یہ بحث مختتم نہ تھی اس لئے انگلستان کی دعوت پر ۱۹۰۹ء میں ایک کانفرنس لندن میں منعقد ہوئی جس نے بحری جنگ کے بعض قواعد پر طول طویل غور کر کے ایک "اعلان لندن" منظور کیا، لیکن اس اعلان کی اس وقت تک خود برطانوی پارلیمنٹ نے توثیق نہیں کی ہے اور اب اسے کالعدم تصور کرنا چاہئے۔

اس دوران میں بہت سے بین الاقوامی ادارے عدم سے وجود میں آئے، جیسے سنساری اتحاد تار برقی، سنساری اتحاد ڈاک، ادبیات اور فنون لطیفہ کے شاہکاروں کی حفاظت کا ادارہ، سکے، اوزان اور پیمانوں کی یکسانی کے لئے محالفے اور اتحاد وغیرہ۔ نیز حکیمانی انکشافات کے متعلق بھی بعض بین الاقوامی محالفے اور اتحادات قائم ہوئے۔ ان اداروں میں شاید سب سے اہم صلیب احمر ہے جس کا اسلامی ممالک میں انجمن ہلال احمر نام ہو گیا اور جس کا مقصد جنگ کے زخمیوں کی نگہداشت اور مرہم پٹی کرنا تھا۔ اس کے

ساتھ ساتھ انجمن صلیب ازرق بھی ہے جس کا مقصد زخمی جانوروں کا علاج معالجہ ہے
لیکن جنگ عظیم نے ان تمام کیفیات کو بالائے طاق رکھ دیا، اور ۱۹۱۴ء سے ۱۹۱۸ء
کا زمانہ دراصل بین الاقوامیت، رواداری، حق پرستی اور انصاف کے خلاف ردِ عمل
کا زمانہ تصور کرنا چاہئے۔

**مستقل بین الاقوامی تنظیم کے منصوبے**

جنگ عظیم کے بعد جو واقعات رونما ہوئے اور جن حالات کے تحت انجمن اقوام قائم ہوئی اس کی
تمہید کے طور پر یہاں ہم ان منصوبوں کا ذکر کرنا مناسب سمجھتے ہیں جو یورپ میں
بین الاقوامی تنظیم کے لئے اس سے پہلے قائم کئے گئے۔ شاید سب سے پہلا منصوبہ
وہ تھا جو فرانسیسی پی ایر دبوا نے ۱۳۰۵ء میں پیش کیا جس میں یہ خیال ظاہر
کیا کہ عیسائی سلطنتوں کو امن و امان کے قیام کے لئے باہمی محالفے کرنے
چاہئیں اور آپس میں جھگڑوں کی صورت میں ثالثی کا اصول تسلیم کر لینا چاہئے۔
اس کے بعد پوڈی براڈ شاہ بوہیمیا نے ۱۴۶۱ء میں ایک تجویز منظور کی کہ
عیسائی اقوام کو مدعو کیا جائے کہ وہ ایک وفاقی مملکت قائم کریں اور ان سب
اقوام کی ایک مستقل کانگریس بازل میں نشست کیا کرے۔ ۱۶۰۳ء میں سلی
نے اپنی "تجویز اعظم" فرانسیسی بادشاہ ہنری چہارم کے سامنے پیش کی کہ یورپ
کو پندرہ حصوں میں تقسیم کر دیا جائے اور ان کا ایک وفاقیہ قائم کیا جائے
جس کا کاروبار ماموروں کی ایک جماعت کے سپرد ہو۔ ۱۶۲۳ء میں کروچے
ایک قدم بڑھاتا ہے کہ نہ صرف عیسائی مملکتیں بلکہ دنیا کی تمام مملکتوں کا ایک
عظیم الشان اتحاد قائم کیا جائے جس کی اعلیٰ ترین مجلس وینس میں نشست کرنے

اور اس مجلس کے ارکان مختلف مملکتوں کے سفیر ہوں۔ صلحنامہ یوٹرخت (۱۷۱۳ء) کے بعد سان پی ایر نے یہ تجویز پیش کی کہ جنگ کے مصائب کو مستقل طور پر دور کرنے کا واحد طریقہ یہ ہے کہ مملکتوں کی ایک مستقل مجلس قائم ہو جسے اپنی بات جبراً منوانے کا اختیار حاصل ہو۔

لیکن یہ سب تجاویز نا قابل عمل ثابت ہوئیں اس لئے کہ یورپ میں اس قدر باہمی نقیض برپا تھے کہ کسی قسم کی مفاہمت ممکن ہی نہ تھی۔ وفاقی اصول کو سب سے پہلی عملی فتح امریکی اتحاد سے ہوئی، اس لئے کہ یہاں متعدد ریاستوں نے جو انگلستان سے آزاد ہو گئی تھیں اور جن کا ایک دوسرے سے تعلق باقی رہا تھا، ایک وفاقیہ کی بنیاد ڈالی، اور گو اس کی مرکزی حکومت ابتدا میں نہایت کمزور تھی لیکن بالآخر جس دستور کا نفاذ مارچ ۱۷۸۹ء میں ہوا، اور جو اس وقت تک نافذ ہے، اس میں مرکز کو بہت سے امور میں ریاستی ادارات پر قطعی تفوق حاصل ہو گیا۔ بین الاقوامی اصول کو اس سے بھی زیادہ تقویت جرمن اتحاد کے وقت یعنی ۱۸۷۱ء میں حاصل ہوئی۔ امریکی اتحاد تو پھر بھی ایسی ریاستوں کے مابین تھا جو رقبہ، آبادی اور حیثیت میں تقریباً مساوی تھیں، لیکن جرمن وفاقیہ غیر مساوی اور متنوع الاصول، ریاستوں کے مابین تھا۔ جرمن وفاقیہ میں پروشیا جیسی عظیم الشان بادشاہی، اور اولڈن برگ جیسی ناچیز امارت شامل ہو گئی۔[۵۱۲] علاوہ پروشیا کے اس میں تین دوسری ملوکیتیں متعدد گرینڈ ڈچیاں

---

۵۱۲ قطع و برید کے بعد آج بھی پروشیا کا رقبہ ۱۱ لاکھ مربع میل سے زیادہ اور اولڈن برگ کا رقبہ صرف سوا سو میل ہے۔

اور ڈچیاں، اسقفی علاقے اور "آزاد شہر" (جن کی حکومت ایک طرح کی جمہوری اصول پر مبنی تھی) سب کے سب شامل تھے، اور یہ ترکیب ایک قسم کا اشارہ تھا کہ اگر کوشش کی جائے تو بین الاقوامی وفاقیہ بھی اسی طرح سے ترکیب دیا جا سکتا ہے۔

انجمن اقوام کا جنم پچھلی جنگ عظیم کے دوران میں، جو اگست ۱۹۱۴ء سے نومبر ۱۹۱۸ء تک جاری رہی، بین الاقوامی ہیئتوں کو بڑا زبردست دھکا لگا، اور جس طرح دوسری جنگوں کے بعد ردعمل ہوا تھا اور مسلسل امن وامان کی خواہش پیدا ہوئی تھی اسی طرح اس جنگ کے بعد بھی پیدا ہوئی، سوائے اس کے کہ یہ ردعمل خونریزی اور سفاکی کے تناسب سے پہلے کی کیفیات سے کہیں زیادہ شدت کے ساتھ رونما ہوا۔ وڈرو ولسن، صدر جمہوریہ امریکہ نے تحریکات صلح کے جو ۱۴ نقاط جرمنی کے سامنے پیش کئے تھے اس میں سے آخری اور شاید اپنی دانست میں سب سے اہم نقطہ ایک ایسی انجمن اقوام کے قیام کی تحریک پر مشتمل تھا جس کے ذریعے سے "مخصوص موافقوں کے ذریعے سے تمام مملکتوں کے سیاسی آزادی اور علاقہ جاتی تفرد کی ضمانت ہو سکے خواہ یہ مملکتیں بڑی ہوں یا چھوٹی"۔ صدر جمہوریہ ولسن کو اس انجمن اقوام پر اس قدر بھروسہ تھا کہ چند روز بعد انھوں نے ایک تقریر میں یہ اصول بھی پیش کیا کہ "اس انجمن کے ڈھانچے کے اندر کسی قسم کی لیگیں یا محالفے یا مخصوص موافقے نہیں ہونے چاہئیں، بلکہ جو بھی معاہدے وغیرہ ہوں وہ علی الاعلان اسی انجمن کی وساطت سے ہوں"[۲۰]۔ لیکن جس طرح عمل میں آنے کے بعد دوسرے

[۲۰] دیکھو "سالانہ رجسٹر" Annual Register ۱۹۱۸ء ص ۲۸۹، ص ۲۹۱۔

نقاط کی صورت مسخ ہوگئی اسی طرح بحث و مباحثہ اور مختلف دول عظمے کے مفاد کو ملحوظ رکھنے پر انجمن اقوام کی شکل بھی بدل گئی، یہاں تک کہ خود ممالک متحدہ امریکہ جس کے ذمہ دار صدر نے انجمن اقوام کا بیج ڈالا تھا، انجمن اقوام میں شامل نہیں ہوا۔

موافقۂ انجمن اقوام پر انگلستان، فرانس، اٹلی، جاپان اور ممالک متحدہ امریکہ کے دستخط ۲۸ راپریل ۱۹۱۹ء کو ہوئے اور ۱۰ ر جنوری ۱۹۲۰ء کو اسے صلحنامہ ویرسائی کا جزو بنا دیا گیا، چنانچہ اسی تاریخ کو مختلف دول نے اس کی توثیق کردی۔

انجمن اقوام کے قیام کے وقت اس کے اراکین وہی دول تھے جو دول وسطیٰ کے خلاف کامیاب ہوئے تھے، لیکن ساتھ ہی بعض غیر جانبدار دول کو بھی رکنیت کی دعوت دی گئی، اور اس وقت ارکان کی تعداد ۵۸ ہے۔ اہم مملکتوں میں سے، جو انجمن اقوام کی رکن نہیں ہیں یا جنھوں نے رکنیت سے کنارہ کشی اختیار کی ہے، ممالک متحدہ امریکہ، برازیل، جرمنی اور جاپان ہیں۔ رکنیت کا معیار یہ رکھا گیا ہے کہ "کوئی ایسی مملکت، قلمرو یا نوآبادی جسے پورا سوراج حاصل ہو، انجمن کا رکن بن سکتی ہے اگر اس کی رکنیت جمعیت انجمن کی ⅔ اکثریت منظور کرے[۱۲] اگر کوئی رکن انجمن سے علیحدگی کے لئے دو سال کا نوٹس دے یا کسی ترمیم کو منظور نہ کرے یا موافقۂ انجمن کی خلاف ورزی کی وجہ سے نکال دیا جائے تو اسی حالت میں وہ انجمن کا رکن نہ رہیگا[۱۵]

---

[۱۴] موافقہ، ۱(۲)۔

[۱۵] موافقہ، ۱(۳)؛ ۲۶(۲)، ۱۶(۴)

**اعضائے انجمن اقوام** - انجمن اقوام کے چار اعضاء ہیں یعنی جمعیت، مجلس، معتمدی؛ ان کے علاوہ بین الاقوامی عدالت کا ادارہ بھی ہے اور گو یہ انجمن کے ڈھانچے سے باہر تصور کیا جاتا ہے لیکن اس کا انجمن کے ساتھ گہرا تعلق ہے۔ جمعیت میں ہر مملکت کے قائم مقاموں کی تعداد تین سے زیادہ نہیں ہونی چاہئے۔ گو مملکتوں کو متبادل قائم مقاموں کے بھیجنے کا حق حاصل ہے، اور بعض مملکتیں تو ایک ایک وقت میں چالیس چالیس، پچاس پچاس متبادل قائم مقام بھیجتی ہیں۔ جمعیت کا جلسہ سال میں کم از کم ایک مرتبہ ماہ ستمبر میں ہوتا ہے۔ اس کا صدر عموماً چھوٹی مملکتوں سے چنا جاتا ہے۔ جمعیت کی چھ ذیلی جماعتیں ہوتی ہیں، ایک قانونی اور دستوری امور کے لئے، دوسری فنی ادارات کے لئے، تیسری بے اسلحگی کے لئے، چوتھی موازنہ اور اندرونی تنظیم کے لئے، پانچویں معاشری مسائل کے لئے اور چھٹی سیاسی مسائل کے لئے اور ہر ذیلی جماعت کی صدارت ایک ایک نائب صدر کرتا ہے۔ ہر جماعت کے لئے جمعیت ایک ایک کیفیت نویس مقرر کرتی ہے جو جماعت کی روداد سے جمعیت کو مطلع کرتا رہتا ہے۔ جمعیت کو تمام ایسے معاملات پر بحث کرنے کا اختیار ہے جن کا تعلق انجمن اقوام سے یا امن عالم سے ہو۔

انجمن کا دوسرا اہم ادارہ مجلس ہے۔ مجلس میں ابتدا میں صرف چار مستقل اور چار غیر مستقل ارکان تھے، جن میں موخر الذکر کا جمعیت انتخاب کرتی تھی۔ لیکن اب اس میں علاوہ چار مستقل ارکان (انگلستان، فرانس، اٹلی، روس) کے نو غیر مستقل ارکان ہیں، جنھیں سے ہر تین کا انتخاب تین تین سال کے لئے ہوتا ہے۔ ساتھ ہی اگر کسی ایسی مملکت کا معاملہ مجلس کے سامنے پیش ہو

جو اس کی رکن نہیں، تو اسی مملکت کو دعوت دی جاتی ہے کہ اپنی طرف سے ایک قائم مقام مجلس میں موقتی طور پر نشست کرنے کے لئے بھیجدے۔ مجلس کے معاملات محض اکثریت کے ذریعے سے طے نہیں کئے جاتے بلکہ ان میں سے اہم ترین کے لئے اتفاق رائے ضروری ہے۔ موافقہ انجمن اقوام کے ذریعے سے مجلس کے سپرد بعض خاص معاملات کر دیئے گئے ہیں جیسے تحدید اسلحہ، تغویضی علاقوں کا انتظام، کسی مملکت کی سرحد پر حملہ ہونے کی صورت میں طریق کار کا تعین وغیرہ نیز اسی کے سپرد علاقہ جات سار و ڈانٹزگ کا انتظام، اور اقلیتوں کی حفاظت بھی کی گئی تھی۔[1] موافقہ میں جمعیت اور مجلس کے درمیان تعلقات کا قطعی تعین نہیں کیا گیا، لیکن پچھلے سترہ سال میں جو ارتقا ہوا ہے اس کا میلان اس طرف ہے کہ جمعیت تو انجمن اقوام کا میدان مباحثہ ہو جائے اور مجلس کے سپرد عاملانہ اختیارات کر دئے جائیں۔

تیسرا ادارہ معتمدی ہے۔ انجمن اقوام کا ایک معتمد علےٰ، ایک نائب معتمد اور تین مددگار معتمد ہیں۔ معتمد باعتبار اپنے عہدے کے جمعیت اور مجلس دونوں کا معتمد ہوتا ہے۔ یہی مجلس کے منظوری سے معتمدی کے جملہ عہدہ داروں کا (جن کی تعداد تقریباً ۷۰۰ ہے) تقرر کرتا ہے اور یہ عہدہ دار براہ راست اس کے سامنے جواب دہ ہوتے ہیں۔ معتمدی کا کام ۱۳ شعبوں کے ذریعے سے طے پاتا ہے۔ ان شعبوں کے علاوہ ایسے امدادی اعضا بھی ہیں جیسے ماموریہ تفویضی

[1] اب علاقہ سار، ایک استشارے کے ذریعے سے جرمنی کو واپس مل گیا ہے اور انجمن اقوام کا اس پر کوئی دخل نہیں رہا۔

ماموریہ امیون، ماموریہ حفظان صحت وغیرہ۔ انجمن کا موازنہ تقریباً ۲½ کروڑ طلائی فرانک کا ہوتا ہے جو تقریباً ۲۵ ہزار طلائی فرانک کی تقریباً ایک ہزار اکائیوں میں تقسیم کردیا جاتا ہے اور ہر مملکت کو ان اکائیوں کا ایک خاص مجموعہ دینا پڑتا ہے۔ مثلاً برطانیہ کلاں کے متعلق ۱۰۵ اکائیاں ہیں، فرانس کے متعلق ۷۹، اٹلی اور جاپان کے متعلق ۶۰، ۶۰، ہندوستان ۵۶، کناڈا ۳۵، اور بعض غیر اہم مملکتیں مثلاً البانیہ، لائی بیریا، اور بعض وسطی امریکہ کی مملکتیں صرف ایک ایک اکائی ادا کرتی ہیں[۵۲]۔

تصفیہ تنازعات۔ مختلف مملکتوں میں جو جھگڑے پیدا ہوتے ہیں ان کے تصفیے کے کئی طریقے ممکن ہیں۔ پہلا طریقہ تو بیچ بچاؤ کا ہے جس کی تعریف معاہدہ ہیگ ۱۸۹۹ء میں یہ کی گئی ہے کہ بچولیا وہ ہے جو متضاد دعاوی میں اعتدال پیدا کرے اور فریقین میں ایک دوسرے کے ساتھ جو منافرت کی کیفیت پیدا ہوگئی ہے اسے رفع کرنے کی کوشش کرے[۵۳]۔ دوسرا طریقہ ثالثی جس کا مقصد یہ ہے کہ بین الاقوامی نزاعات میں قانون اور قانونی کارروائی کے طریقے کا انطباق کیا جائے۔ جنگ عظیم سے پہلے ایک نہایت اہم ثالثی کی مثال فرانسیسی گیانا اور وینے زویلا کے سرحدی مسئلے کی ثالثی تھی، جس میں ثالثوں کی رائے میں ثالثی محکمے کو چند حدود کے اندر جنھیں فریق تسلیم کرلیں، وسیع اختیارات حاصل ہوتے ہیں لیکن اگر وہ اپنے حدود سے تجاوز کرجائے تو وہ یہ تجاوز اتنا ہی بے طاقت ہوگا

---

[۵۲] سالنامہ مدبرین ۱۹۳۵ء صفحہ xxvii

[۵۳] دیکھو یورک ہیجز: "بین الاقوامی تنظیم" Yorke Hedges: International Organization باب ۷۔

جیسے صحیح کا کہہ اور ایسی حالت میں ثالثی فیصلہ کا لعدم ہو جائے گا۔[۲۹] بین الاقوامی تنازعات کے رفع کرنے کا تیسرا طریقہ مصالحہ کا ہے جس کے تحت ایسے تنازعات ایک اموریہ کے سپرد کر دئے جاتے ہیں اور یہ اموریہ کوئی ایسا حل نکالتا ہے جس پر فریقین راضی ہو جائیں۔ اس طرز کار کی ابتدا ہیگ کانفرنسوں سے ہوئی جس میں مصالحی اموریوں کے تقرر کا اقدام کیا گیا۔ ان کانفرنسوں نے صرف ایسے ہی امور کے مصالحوں کے اصول کو نافذ کرنا چاہا جن سے کسی مملکت کی عزت یا موت و زیست کے مسئلہ کا تعلق نہ ہو۔ اموریہ جس حل کو فریقین کے سامنے پیش کرے اسے ان کو منظور کرنے نہ کرنے کا پورا اختیار ہوگا اور جو بھی تہدید ہوگی وہ صرف اخلاقی ہوگی۔ سنہ ۱۹۱۴ء کے اوائل میں ممالک متحدہ امریکہ کے معتمد مملکت برائن نے ایک قدم آگے بڑھایا اور ان کی تحریک پر ممالک متحدہ امریکہ اور بہت سی دیگر مملکتوں کے درمیان عہدنامے ہوئے جو برائن عہدناموں کے نام سے موسوم ہیں؛ ان کے ذریعے سے یہ طے پایا کہ فریقین ایک مستقل اموریہ کے سامنے جس میں ۵ ارکان ہوں گے، اپنے جملہ معاملات پیش کریں گے جو چھان بین کرکے ایک رپورٹ پیش کرے گی۔ ان عہدناموں اور ہیگ والے عہدناموں کے درمیان یہ فرق ہے کہ ان میں "عزت اور موت زیست" کے معاملات کا ذکر نہیں اور بجائے اس کے کہ ہر تنازعہ کے لئے ایک اموریہ قائم ہو، ہر ملک کی بابت ایک مستقل اموریہ مقرر کیا گیا۔ نیز یہ بھی قرار پایا کہ تحقیقات کے دوران میں جنگ کی ابتدا نہ ممالک متحدہ امریکہ کی طرف سے ہو نہ فریق ثانی کی طرف سے یہ واقعات

---

[۲۹] ایضاً۔

مارچ اپریل ۱۹۱۴ء کے ہیں۔ چند ماہ بعد جنگ عظیم شروع ہو گئی اور باوجودیکہ بعض ممالک کے متعلق ماموریے بھی قائم ہو چکے تھے، لیکن اس کا موقعہ ہی نہیں آیا کہ کوئی جھگڑا کسی ماموریہ کے سپرد کیا جائے۔

**بین الاقوامی عدالت**۔ جنگ عظیم کے بعد موافقۂ انجمن اقوام کے چودھویں دفعہ کا تقاضا تھا کہ مجلس انجمن ایک مستقل بین الاقوامی عدالت کے متعلق تجاویز پیش کرے لیکن اس عدالت کا قیام ۱۹۲۲ء تک عمل میں نہیں آیا۔ چونکہ اس عدالت کی مؤسس دستخط کنندہ مملکتیں تھیں نہ کہ انجمن اقوام بحیثیت انجمن کے، اس لئے عدالت پر اسوائے عادلوں کے انتخاب کے مسئلے کے) انجمن کو کوئی تفوق حاصل نہیں، چنانچہ انجمن عادلوں کو برطرف نہیں کرسکتی، نہ اپنی قراردادوں کا انجمن کے ذریعے سے نفاذ کرسکتی ہے اور نہ عدالت کے قواعد میں کسی قسم کی ترمیم کرسکتی ہے۔ اس وقت بین الاقوامی عدالت میں پندرہ عادل ہیں۔ ان کا تقرر اس طرح ہوتا ہے کہ ہیگ کے مستقل محکمۂ مفاہمات میں جو مختلف ممالک کی طرف سے ارکان ہیں وہ امیدواروں کو نامزد کرتے ہیں اور انجمن اقوام کی جمعیت اور مجلس ان کا جدا جدا انتخاب کرتی ہیں، اور جن امیدواروں کے حق میں دونوں مجالس زیادہ سے زیادہ رائے دیں وہ نو سال کے لئے منتخب ہو جاتے ہیں۔ باوجودیکہ عدالت میں "تمدن کے اہم اشکال اور دنیا کے خاص خاص قانونی نظاموں کی قائم مقامی ہونی چاہئے"[۳۰] لیکن اس وقت تک اس کا رکن نہ کوئی مسلمان ہوا ہے نہ ہندو۔ عدالت خود اپنا صدر اور نائب صدر کا انتخاب کرتی ہے اور اگر کسی مملکت کا کوئی معاملہ عدالت کے سامنے پیش ہو تو

---

[۳۰] قانون عدالت، دفعہ ۲۔

اسے موقتی طور پر اپنا ایک عادل مقرر کرنے کا بھی اختیار ہے۔[۱۱۵]

عدالت کا حد اختیار دو طرح کا ہے۔ اگر دو متنازع مملکتیں اپنی خوشی سے کوئی معاملہ عدالت کے سامنے پیش کریں تو ایسی حالت میں عدالت اس معاملے کو طے کرے گی اور پھر اس کی تجاویز پر فریقین کو عمل کرنا لازم ہوگا۔ ساتھ ہی عدالت اپنی رائے ایسے معاملات کے متعلق مجلس اور جمعیت کے سامنے پیش کر سکتی ہے جس کی بابت ان کی رائے طلب کی جائے۔ نیز اگر کوئی مملکت "اختیاری دفعہ" پر دستخط کرائے تو ایسی حالت میں عدالت کو جملہ امور متعلقہ پر خود بخود اختیار حاصل ہو جائے گا۔ وہ امور حسب ذیل ہیں: (۱) کسی عہدنامہ کی تعبیر (۲) قانون اقوام کے بابت کوئی مسئلہ (۳) کسی ایسے واقعہ کا وجود جس کی وجہ سے بین الاقوامی پیماں کی خلاف ورزی ہوتی ہو (۴) ایسی خلاف ورزی کی صورت میں ہرجہ کا تعین۔ ابتدا میں مختلف مملکتیں اس نوع کے دستخط کرنے سے ذرا ہچکچاتی تھیں لیکن اب بعض شرائط کے تحت اگر مملکتوں نے اس فقرے پر دستخط کر دیئے ہیں۔[۱۱۶] بین الاقوامی عدالت کے لئے کوئی خاص قانون مختص نہیں ہے

[۱۱۵] رام و شرما: "ہندوستان اور انجمن اقوام" Ram and Sharma: India and League of Nations. باب ۲۔

[۱۱۶] شرائط مختلف النوع ہیں۔ برطانیہ نے جو دستخط کئے ہیں تو صرف ۱۰ سال کے لئے یا اسے مزید زمانے کے لئے جس کی برطانیہ اسکی ضرورت سمجھے۔ نیز اس کی رضامندی اس پر مشروط ہے کہ اس دفعہ کا اثر ان معاملات پر نہیں پڑے گا (۱) اگر فریقین کوئی دوسرا طریقہ تسویہ معاملات کا نکال لیں (۲) اگر متنازعہ کسی ایسے رکن انجمن اقوام سے ہو جو برطانوی دولت عامہ اقوام کا رکن ہو (۳) اگر تنازعہ ایسے معاملات سے ہو جو بالکلیۃ سلطنت متحدہ کے متعلق ہیں۔

بلکہ قانون عدالت میں حسب ذیل ماخذ قانونی شمار کر دئے گئے ہیں:[۲۳] (۱) بین الاقوامی معاہدے جن کے متعلقہ تو ادو فریقین تسلیم کرلیں (۲) بین الاقوامی رواج (۳) متمدن اقوام کے مسلّمہ اصول قانونی (۴) بین الاقوامی نظائر (۵) مستند ترین مقننوں کی تحریریں۔

تنظیم مزدی۔ آخری بین الاقوامی ادارہ جس کا ایک طرح کا تعلق انجمن اقوام سے ہے بین الاقوامی تنظیم مزدی ہے۔ اس کے متعلق دو ادارات ہیں: ایک تو بین الاقوامی مزدی کانفرنس اور دوسرے بین الاقوامی مزدی دفتر۔ بین الاقوامی مزدی کانفرنس سال میں کم از کم ایک مرتبہ نشست کرتی ہے اور اس میں ہر رکن مملکت کے طرف سے چار وفید جاتے ہیں۔ دو حکومت کی طرف سے ایک آجروں اور ایک مزدوروں کے قائم مقام کی حیثیت سے، موخر الذکر دو وفیدوں کو بھی حکومت ہی مقرر کرتی ہے گو ایسے ہی لوگ مقرر ہوتے ہیں جو آجروں اور مزدوروں کی انجمنوں کے لئے قابل قبول ہوں۔ اس کی قراردادیں زیادہ تر سفارشات کی شکل میں ہوتی ہیں جن کی منظوری کے لئے کم از کم ⅔ ارکان کی اکثریت ضروری ہے۔ اور اس کے بعد یہ مختلف ممالک کے حکومتوں کے سامنے بغرض توثیق پیش کی جاتی ہیں۔ مزدی تنظیم کا ایک اہم عنصر "حکومتی ادارہ" ہے جس کے سپرد مزدی تنظیم کی عام نگرانی ہوتی ہے اور جو کانفرنس کے لئے پیش نامہ تیار کرتا ہے۔ آجکل اس ادارے کے ۳۲ ارکان ہیں جو ایسی مملکتوں سے لئے جاتے ہیں جن کی "صنعتی اہمیت" دوسری مملکتوں سے زیادہ ہو۔ بین الاقوامی مزدی دفتر بین الاقوامی مزدی تنظیم کی گویا معتمدی کے فرائض انجام دیتا ہے۔ اس کے ناظم کو "حکومتی ادارہ" مقرر کرتا ہے اور اسے عملہ کے تقرر کے وسیع

[۲۳] "قانون عدالت"، باب ۳۰۔ یہ حصہ یورک بیجنز کی کتاب سے لیا گیا ہے۔

اختیارات حاصل ہیں۔

بین الاقوامی مزدوری تنظیم کا سب سے بڑا مقصد یہ قرار دیا گیا ہے کہ ایک بین الاقوامی مزدوری اخلاقی معیار قائم کیا جائے اور اس قسم کے قواعد بنائے جائیں جن کی وجہ سے آجروں اور مزدوروں کے معاملات میں تلخی پیدا نہ ہو۔ معاہدہ انجمن اقوام میں ایسے معاملات کی ایک مختصر فہرست بھی دی ہوئی ہے جیسے کارکردگی کے گھنٹوں کا تعین، بے روزگاری کا انسداد، مزدور بچوں اور عورتوں کی حفاظت، بے روزگاری اور مرض کا بیمہ وغیرہ۔ لیکن جیسا جیسا زمانہ گذرتا جاتا ہے اور مختلف ممالک اپنے اپنے تنزلے قائم کرتے جاتے ہیں ویسے ہی اس قسم کے بین الاقوامی ادارے کا اثر بھی کم ہوتا جا رہا ہے۔ اصل میں یہ تنظیم زیادہ تر مزدوروں کی فعالیت کو روکنے کی غرض سے قائم ہوئی تھی۔ لیکن ایک طرف تو اٹلی اور جرمنی نے اس فعالیت کو روکنے کے لئے اپنے اپنے لئے جدید طریقے رائج کئے اور دوسری طرف روس جیسے ملک کے مزدوری معاملات پر ایسے بین الاقوامی ادارے کا ابتدا ہی سے اثر کم ہوتا گیا۔ غرض جو کچھ بھی اس بین الاقوامی تنظیم کی کارگزاری ہو سکتی ہے وہ محض سفارش کی خدمت ہو سکتی ہے اور ان سفارشوں کو بروئے کار لانا نہ لانا مختلف مملکتوں کا اپنا کام ہے۔ جس پر سوائے اخلاقی اثر کے کسی دوسرے طریقہ کا اثر موجودہ حالات کے تحت ممکن نہیں۔

تفویض۔ جنگ عظیم سے پہلے جو جنگیں ہوئی تھیں ان میں غالب فریق اپنے دشمن کو زیر کرنے کے بعد اسے اپنا ماتحت بنا لیا کرتا تھا۔ لیکن جنگ عظیم کے دوران میں کچھ ایسا ماحول پیدا ہو گیا جس کی وجہ سے اس طرز عمل کو تبدیل کرنا پڑا۔ جب روس نے نے ۱۹۱۷ء میں زار کو تخت سے اتار کر ایک جمہوریہ قائم کیا تو اس نے اعلان کیا کہ ہم

جو صلح کریں گے اس میں نہ تو کسی ملک کا الحاق کرینگے اور نہ خرچہ جنگ وصول کرینگے تو اتحادیوں میں بھی یہ سوال پیدا ہو گیا کہ جنگ حق کے بول بالے کے لئے لڑی گئی ہے اور یہ مناسب نہیں معلوم ہوتا کہ مغلوب کو بالکل کچل ڈالا جائے، ورنہ اس سے ہماری خود غرضی ظاہر ہوگی۔ جنگ کے بعد آسٹریا کے تو حصے بخرے کر دئے گئے اور وسطی یورپ میں بجائے تیوتانی تفوق کے اب اسلافی اقوام کو تیوتانیوں پر فوقیت دیدی گئی۔ لیکن جب جرمنی اور ترکی علاقوں کا سوال پیدا ہوا تو دقت محسوس ہوئی؛ اس لئے کہ اول تو الحاق کے مسئلہ نے ایک نئی شکل پیدا کر لی تھی اور پھر دول اتحاد کے باہمی معاملات میں جو الجھاؤ زار روس کے خاتمہ پر پیدا ہوا تھا اس کے اور بھی زیادہ بڑھ جانے کا اندیشہ تھا۔ الغرض بہت غور وفکر کے بعد جنوبی افریقہ کے وزیر اعظم جنرل سمٹس نے اس طرز کار کی تحریک کی جو نظام تفویض کے نام سے موسوم ہے اور جو عہدنامہ ورسائی کا جزو بنا دیا ہے۔ نظام تفویض سے مراد یہ ہے کہ جو اقطاع یا ممالک اتحادیوں نے اپنے دشمنوں سے ایشیا اور افریقہ میں فتح کئے ہیں وہ ان سلطنتوں میں تقسیم نہ کئے جائیں بلکہ کسی نہ کسی زیادہ ترقی یافتہ قوم کے زیر ہدایت (یا زیر تفویض) کر دئے جائیں۔

اسی اصول کو مد نظر رکھ کر موافقۂ انجمن اقوام کی دفعہ ۲۲ کی رو سے یہ قرار پایا کہ ایسے علاقوں کو جو جنگ عظیم کی وجہ سے اپنے قدیم سلطنتوں کے ماتحت نہیں رہے اور جو فی الحال اپنے پیروں پر نہیں کھڑے ہو سکتے مم نہیں ایسے ترقی یافتہ ممالک کے تولیت میں رکھا جائے جو اپنے وسائل، اپنے تجربہ، یا اپنے جغرافی محل وقوع کے اعتبار سے اس ذمہ داری کو اپنے کندھوں پر لے سکتے ہوں اور جو اس ذمہ داری کو

تسلیم کرنے کے لئے تیار ہوں؛ اور یہ ممالک فرائض تولیت کو انجمن اقوام کی جانب سے ادا کریں۔ تفویض تین نوع کی قرار دی گئی۔ ان علاقوں میں سب سے ترقی یافتہ وہ علاقے تھے جو سلطنت عثمانیہ کے جزو رہ چکے تھے اور اس بدنام سلطنت نے ان کی ترقی میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا تھا چنانچہ ایسے علاقوں کو تفویض الف قرار دیا ہے اور یہ طے پایا کہ انھیں موقتی طور پر خود مختار تصور کیا جائے گا اور صرف یہ شرط لگائی جائے گی کہ صاحب تفویض ملک اپنی صلاح اور مدد ملک مفوضہ کو دیا کرے گا۔ ان شرائط کے تحت فلسطین اور عراق برطانیہ کلاں کو اور ملک شام فرانس کو تفویض کیا گیا تفویض ب میں وسطی افریقہ کے وہ علاقے شامل کئے گئے جنھیں اہل تفویض ملک کو یہاں کی حکومت کا ذمہ دار قرار دیا گیا بشرطیکہ یہ متولی ملک ''ضمیر اور مذہب کی آزادی کی حفاظت کرے، ایسے افعال شنیعہ جیسے غلامی، تجارت اسلحہ اور تجارت مسکرات کا انسداد کرے، کسی قسم کے قلعہ بندی یا دیسیوں کو فوجی قواعد سکھانے سے احتراز کرے، ساتھ ہی دوسرے ممالک کے آزاد تجارت میں مخل نہ ہو''۔ ان شرائط کے تحت ٹنگن یکا برطانیہ کلاں کو، روانڈا اروندی بلجیم کو اور کامیرون و ٹوگستان برطانیہ کلاں اور فرانس کو تفویض کئے گئے۔ تیسرے وہ علاقے تھے جو جنوب مغربی افریقہ اور بحر الکاہل میں پھیلے ہوئے تھے اور جن کے قلیل رقبے اور قلیل آبادی مراکز تمدن سے بُعد یا متولی مملکت کے قرب کی وجہ سے[۲۱۵] یہی مناسب سمجھا گیا کہ انھیں اہل تفویض ملک کا جزو تصور کرکے اسی کے بنائے ہوئے قوانین کے تحت کر دیا جائے بشرطیکہ دیسی آبادیوں کے متعلق ان شرائط پر عمل کرے جو تفویض ب کے تحت مذکور ہیں۔ اس تفویض کو تفویض ج قرار دے کر

[۲۱۵] دیکھو سالنامہ مدبرین ۱۹۳۶ء صفحہ XX۲۔

جنوبی مغربی افریقہ کو اتحاد جنوبی افریقہ کے متعلق، مغربی ساموا کو نیوزیلستان کے متعلق، نیو گنی کو آسٹریلیا کے متعلق، جزیرہ نا ورو کو برطانیہ کلاں کے متعلق اور بحرالکاہل کے باقی ماندہ جزائر کو جاپان کے متعلق قرار دیا گیا۔

ان تفویضوں کے متعلق یہ اصول قرار پا گیا ہے کہ اہل تفویض مجلس انجمن کے سامنے ہر سال ایک روداد کارکردگی پیش کرے گا اور مجلس ایک مستقل ماموریہ قائم کرے گی جس کا کام یہ ہوگا کہ ان رودادوں پر غور کرے اور مجلس کے سامنے اپنی سفارش پیش کرے۔ یہ امر بھی قابل لحاظ اور نہایت اہم ہے کہ فلسطین کے قانون تفویض میں آپ حکمت عملی کے الفاظ شامل کردئے گئے ہیں جس کا سب سے پہلے ۱۹۱۷ء میں لارڈ بالفور نے اعلان کیا تھا اور جس کی رو سے فلسطین کو یہودیوں کا "قومی وطن" بنانے کا وعدہ کیا گیا تھا۔ اس کے لئے ایک یہودی عمیلیہ کو اس کا مختار گردانا گیا ہے کہ وہ حکومت فلسطین کے ساتھ تعامل کرے اور یہودی قومی وطن کے قیام کے لئے آسانیاں بہم پہنچائے[۳۵]۔ ساتھ ہی ساتھ صاحب تفویض یعنی برطانیہ کلاں فلسطین کی جملہ آبادی کے، خواہ وہ کسی مذہب کے پیرو کیوں نہ ہو، تمام کشوری اور مذہبی حقوق کی حفاظت کرنے کے ذمہ دار ہے۔ اس طرز عمل کے تحت فلسطین میں یہودیوں کی آبادی جہاں ۱۹۱۹ء میں ۶۵ ہزار تھی ۱۹۳۶ء کے مردم شماری کی رو سے ایک لاکھ کے قریب ہوگئی تھی[۳۶]۔ ہوا یہ کہ تمام یورپی ملکوں میں متمول ہونے کی

---

[۳۵] فلسطین کی تفویض کے احکام یورک بکسبر میں تتمہ کے طور پر دئے ہوئے ہیں۔

[۳۶] سالنامہ مدبرین ۱۹۱۹ء و ۱۹۳۶ء۔

(بقیہ حاشیہ ملاحظہ ہو صفحہ ۳۶۰ پر)

ایک بڑی تعداد تھی جو اپنے ان ہم مذہبوں کو جن کی کسی وجہ سے ان کے ممالک میں کھپت نہیں ہوسکتی تھی، فلسطین جانے اور وہاں آباد ہونے کے لئے رقم مہیا کرتے تھے۔ الغرض بہت جلد یورپ کے تمام ممالک (خصوصاً جرمنی اور روس) کے یہودی جن کے لئے کہیں ٹھکانا نہ تھا فلسطین آنے شروع ہوگئے اور اپنے روپیہ کے زور سے یہاں مسلمانوں اور عیسائی عربوں کو آراضیات سے بے دخل کرنا شروع کیا، جس کا نتیجہ وہ عظیم الشان عرب ہڑتال ہوئی جو ۱۹۳۶ء کے اواخر میں کئی مہینے تک مسلسل جاری رہی اور جو، باوجود حکومت کی سختیوں اور فوجی قوانین کے نفاذ کے، صرف عرب فرمانروایان عراق، نجد و ماوراء یردون کی مداخلت ہی سے ختم ہوئی۔ صاحب تفویض ملک، یعنی انگلستان نے اس پر ایک ماموریہ مقرر کیا جس نے ۱۹۳۷ء کے وسط میں اپنی روداد پارلیمنٹ کے سامنے پیش کی۔ اس روداد میں یہ سفارش کی گئی ہے کہ ساحلی علاقہ یہودی مملکت بنا دیا جائے، اندرون ملک کا ماورائے یردون سے الحاق کردیا جائے اور مقامات مقدسہ، مثلاً یروشلم و بیت اللحم حسب سابق مفوضہ قرار دئے جائیں۔

---

(بقیہ حاشیہ ص ۳۵۹) حسب ذیل جدول سے موجودہ صورت حال معلوم ہو جائے گی۔

| | سنہ ۱۹۰۹ء | سنہ ۱۹۳۱ء | تخمینہ سنہ ۱۹۳۴ء |
|---|---|---|---|
| کل آبادی فلسطین | ۶۷۵،۰۰۰ | ۱۰۰۳،۷۵۴۸ | ۱۲،۶۱،۰۰۰ |
| یہودی | ۱۵،۰۰۰ | ۹۱،۳۹۸ | ۳،۷۵،۰۰۰ |

اس طرح ۱۵ برس میں یہودیوں کی آبادی بیس گنی سے زیادہ ہوگئی ہے اور جہاں سنہ ۱۹۱۹ء میں یہودی اور جملہ آبادی کا تناسب ۱ اور ۳۰ کا تھا اب وہ آبادی کا تقریباً تیسرا حصہ بن گئے ہیں۔

دیکھنا یہ ہے کہ یہ حل عربوں اور یہودیوں کے لئے بالآخر قابل قبول ہوگا یا نہیں[۳۷]۔

بہرحال ان تفصیلات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ رقبات انگلستان، بعض برطانوی قلمروں، فرانس، بلجیم اور جاپان کے تفویض کئے گئے ہیں۔ اصول تفویض کا دارومدار انجمن اقوام پر ہے، لیکن امتداد زمانہ سے جیسے جیسے انجمن اقوام کا اثر زائل ہوتا جاتا ہے ویسے ہی یہ علاقہ جات، خصوصاً تفویض ہائے ب و ج، براہ راست مقبوضات کی نوعیت اختیار کرتے جاتے ہیں۔ چنانچہ جاپان، جو اب انجمن اقوام کا رکن نہیں رہا، پہلے کی طرح جزائر مفوضہ پر قابض ہے اور انھیں چھوڑنے کا نام نہیں لیتا۔

**اقلیتیں**۔ جنگ عظیم کے بعد یورپ کے نقشے میں جو تبدیلیاں عمل میں آئیں ان کی وجہ سے نئے ملک میں جرمن اور دیگر وسطی یورپ کے اقوام کے لاکھوں باشندے غیر اقوام کے ساتھ شامل کر دئے گئے جس کی وجہ سے اقلیتوں کا مسئلہ پیدا ہوگیا۔ چیکوسلوفاکیہ، پولستان، الساس لورین اور بلجیم میں بڑی بڑی جرمن اقلیتیں شامل کر دی گئیں اور آسٹریا کو جو سراسر ایک جرمن ملک بن گیا جرمنی میں شریک ہونے سے باز رکھا گیا۔ اسی طرح رومانیہ میں مجیار، یوگوسلافیہ اور یونان میں البانی، رومانیہ اور بلغاریہ میں ترک مستقل طور پر شامل کر لئے گئے[۳۸]۔ اس میں

---

[۳۷] یہ روداد ۹ جولائی ۱۹۳۷ء کو شائع ہوئی۔

[۳۸] وسط ۱۹۳۰ء میں یوروپی اقلیتوں کی ایک کانفرنس لندن میں منعقد ہوئی جس میں بلجیم، ڈنمارک، اسٹونیہ، لیٹویہ، لتھوانیہ، پولستان، رومانیہ، چیکوسلوفاکیہ، یوگوسلافیہ، اٹلی اور ہنگری کے جرمن، رومانیہ اور چیکوسلوفاکیہ کے مجیار، اٹلی اور آسٹریا کے اسلافی باشندے شریک ہوئے تھے۔ حساب لگایا گیا ہے کہ وسطی یورپ کی تقریباً ایک چوتھائی آبادی ان اقلیتوں پر مشتمل ہے۔

شبہ نہیں کہ جنگ عظیم سے پہلے بھی اقلیتیں موجود تھیں اور یورپ کا کوئی ملک مشکل سے ایسا ہوگا جس میں تمام آبادی ایک ہی نسل اور زبان کی ہو۔ لیکن جنگ کے بعد جو خاص دشواری پیش آئی وہ یہ تھی کہ جنگ میں قومیت کے اصول کو بالاتر رکھنے کا اعلان کیا گیا تھا، لیکن جب جنگ کے بعد نقشہ میں تبدیلیاں کی گئیں تو یہ ناممکن ہوگیا کہ اسے کلیتہً نسل یا قوم یا زبان کے اصول پر ترتیب دیا جائے چنانچہ مدبرین نے گویا اپنے اقوال کے بالکل مخالف عمل کیا۔ الغرض صلح کے موقعہ پر اتحادی دول اور چیکوسلوفاکیہ، یونان، پولستان، رومانیہ اور یوگوسلافیہ کے درمیان خاص طور پر اس بارے میں عہدناموں پر دستخط ہوئے اور انہی اصولوں کو آسٹریا، بلغاریہ، مجیارستان اور ترکی کے صلحناموں میں شامل کر دیا گیا۔ جرمنی کے صلحنامے میں اس قسم کے کوئی شرائط نہیں رکھے گئے اس لئے کہ اس وقت یہ گمان بھی نہ تھا کہ جرمن میں کسی اقلیت کا وجود ہے۔ گو آج جو مشکل وہاں یہودی مسئلے نے پیدا کرلی ہے وہ کسی دوسرے ملک کے مسئلہ اقلیت سے کسی حالت میں کم نہیں ہے۔[۳۹]

اگر پولستان کے اقلیتی عہدنامہ کو نمونہ قرار دیا جائے آسانی ہوگی۔[۴۰] اس عہدنامے میں پولستان اپنے تمام باشندوں کو، خواہ کسی قوم، ملک، زبان، نسل یا مذہب

[۳۹] جرمن یہودیوں کی سقیم حالت کے لئے دیکھو "سالانہ رجسٹر" Annual Register ۱۹۳۳ء صفحہ ۱۷ وغیرہ، ۱۹۳۴ء صفحہ ۱۹۰ وغیرہ، ۱۹۳۵ء صفحہ ۱۹۵ وغیرہ۔ ۱۹۳۵ء میں ایک قانون شائع ہوا جس کی رو سے یہودیوں سے جرمن شہریت چھین لی گئی۔

[۴۰] یہ عہدنامہ یورک کی پیپرز میں بطور تتمہ ہو کے دیا ہوا ہے۔

کے ہوں، پوری آزادی دیتا ہے اور قانون کے سامنے ان کی مکمل مساوات کا ضامن بنتا ہے اور انھیں اجازت دیتا ہے کہ ہر وقت (عدالت میں بھی) وہ چاہیں تو خود اپنی زبان استعمال کریں۔ انھیں یہ بھی حق حاصل ہے کہ خیراتی ادارے، اوقات وغیرہ خود اپنی قوم کے بہبود کے لئے قائم کریں اور خود پوستانی حکومت اس کا وعدہ کرتی ہے کہ جہاں کسی قوم کی آبادی کافی ہوگی وہاں ابتدائی تعلیم اسی قوم کی زبان میں دی جائے گی، اگر ممکن ہے کہ پوستانی زبان کو لازمی قرار دیا جائے۔ تقریباً یہی اصول دوسرے اقلیتی عہدناموں میں بھی شامل کئے گئے ہیں۔ لیکن قبل اس کے کہ مجلس کسی اقلیتی عہدنامے کی خلاف ورزی کے متعلق کسی درخواست کی سماعت کرے چند شرائط کا پورا ہونا لازمی ہے۔ اس درخواست میں یہ استدعا نہیں ہونی چاہیئے کہ اقلیت ملک سے علیحدگی چاہتی ہے، نہ اسے گمنام ہونا چاہیئے، نہ اس میں کسی قسم کی سخت کلامی ہونی چاہیے جنھیں کسی دوسری درخواست میں شامل کیا گیا ہو۔ اگر ان شرائط کی پابندی کی گئی تو اقلیت والے ملک سے جواب لیا جاتا ہے، اصل درخواست اور یہ جواب تین اراکین کی ایک جماعت کے سامنے جاتا ہے جسے مجلس نامزد کرتی ہے، اور یہ جماعت اس کا تصفیہ کرتی ہے کہ آیا یہ معاملہ اس قابل ہے یا نہیں کہ مجلس کے سامنے پیش کیا جائے۔

عام طور پر جو حکمت عملی روا رکھی گئی ہے وہ یہ ہے کہ تاوقتیکہ کوئی نہایت شدید خلاف ورزی نہ ہوئی ہو، مجلس کا کوئی رکن کسی مملکت سے دشمنی مول لینا پسند نہ کرے گا جس کا نتیجہ یہ ہے کہ باوجودیکہ مجلس کے سامنے خلاف ورزی

عہد نامہ جات کے متعلق متعدد درخواستیں گزری ہیں۔ لیکن عام طور پر مجلس نے کسی قسم کا دباؤ فریق ثانی مملکت پر نہیں ڈالا ہے۔

تہدیدیں۔ اب صرف تہدیدوں کا ذکر باقی ہے جو یعنی جنگ حبشہ کے زمانے میں خاص طور پر نمایاں ہو گئی تھیں۔ تہدیدیں دراصل موافقتِ انجمن اقوام کے دفعہ ۱۶ کے تحت آتی ہیں، لیکن اس سلسلہ میں دفعات ۱۲ تا ۱۵ اور دفعہ ۱۷ کا ذکر بھی مناسب ہے چونکہ انجمن اقوام کے پاس کوئی ایسی مرکزی ہیئت نہیں جو کسی خطاکار مملکت کو سزا دے سکے اس لئے اس کی ضرورت محسوس ہوئی کہ اس قسم کی کل اختراع کی جائے جس سے جملہ ارکان انجمن خطاکار مملکت کو مجبور کر سکیں کہ وہ موافقتِ انجمن اقوام کی خلاف ورزی نہ کرے۔ دفعہ ۱۲ کا منشاء یہ ہے کہ اگر دو ارکان کے درمیان کوئی ایسا تنازعہ چھڑ جائے جس سے نقض امن کا اندیشہ ہو تو ان پر لازم ہوگا کہ وہ یہ تنازعہ ثالثوں یا بین الاقوامی عادلوں کے سپرد کریں گے اور تجویز کے تین ماہ بعد تک آپس میں جنگ نہ کریں گے۔ دفعہ ۱۳ میں ایسے جھگڑوں کا ذکر ہے جو معمولی تدبیر کے ذریعے سے طے نہ پا سکیں لیکن جنھیں فریقین اس قابل سمجھتے ہوں کہ وہ ثالثی یا عدالت کے ذریعے سے طے ہو سکتے ہیں۔ ایسی حالت میں وہ ثالثی یا عدالت کے سامنے پیش کر دیئے جائیں گے۔ ارکان انجمن اس کا وعدہ کرتے ہیں کہ جو فریق تجویز ثالثی یا تجویز عدالت کے موافق عمل کرے گا اس کے خلاف جنگ نہیں کریں گے۔ دفعہ ۱۵ کے مطابق کسی ایسے تنازعے کی صورت میں، جس میں نقض امن کا اندیشہ ہو، کوئی رکن اس مسئلے کو معتمد اعلیٰ کے ذریعے سے مجلس کے سامنے پیش کر سکتا ہے جس پر

مجلس فریقین کے درمیان سمجھوتے کے لئے کوشش کرے گی اور اگر سمجھوتہ نہ ہو سکے تو تمام واقعات اور اپنی تجاویز کو شائع کر دے گی۔ اگر (علاوہ کسی فریق کے قائم مقام باقی) مجلس کے ارکان نے اس پر اتفاق رائے کیا ہو تو ارکان انجمن اس پر متفق ہیں کہ وہ اس فریق کے ساتھ جنگ نہ کریں گے جو رپورٹ کے مطابق عمل پیرا ہو لیکن اگر کوئی رپورٹ محض اکثریت سے منظور ہوئی ہو تو ایسی حالت میں ہر فریق کو اختیار ہوگا کہ حق اور عدل کا بول بالا کرنے کے لئے جیسا طرز عمل چاہے جاری رکھے۔

اگر کوئی مملکت دفعات ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۱۵ کے اصول سے روگردانی کرے تو یہ خیال کیا جائے گا کہ اس نے انجمن کے باقی ماندہ جملہ ارکان کے خلاف جنگ کی ہے چنانچہ باقی ماندہ جملہ اراکین انجمن اس کا اقرار کرتے ہیں کہ وہ اس خاطی مملکت سے اپنے تمام "تجارتی یا مالی تعلقات منقطع کر دیں گے، اپنے شہریوں اور خاطی مملکت کے شہریوں کے درمیان ہر قسم کے راہ و رسم کو ممنوع قرار دیں گے اور ہر طرح کے مالی، تجارتی یا ذاتی رسل و رسائل کو مسدود قرار دیدیں گے، خواہ خاطی مملکت رکن انجمن ہو یا نہ ہو"۔ نیز مجلس کا فرض ہوگا کہ ہر حکومت متعلقہ کو سفارش کرے کہ وہ فوجی، بحری یا ہوائی فوج اس خاطی مملکت کی سرکوبی کے لئے مہیا کرے۔ موافقہ اس سے بھی آگے بڑھتا ہے اور دفعہ ۱۷ میں اس کا اعلان کرتا ہے کہ اگر متنازعہ کے ایک یا دونوں فریقوں میں سے کوئی فریق رکن انجمن نہ ہو تو ایسی صورت میں انھیں ان شرائط کو تسلیم کرنے کی دعوت دی جائے گی، اور اگر دعوت قبول کر لی جائے تو ایسی حالت میں دفعات ۱۲ تا ۱۶ تک کا نفاذ ان مملکتوں پر بھی ہو جائے گا۔ اگر کوئی مملکت جو رکن نہ ہو کسی رکن مملکت کے خلاف فوجکشی کرے تو ارکان انجمن دفعہ ۱۶ کا نفاذ اس پر کر دینگے

یعنی جملہ تعلقات منقطع کر دیں گے۔

انجمن اقوام کا ارتقا۔ یہ ہے انجمن اقوام کا ڈھانچا۔ اس سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے کہ جنگ عظیم کے ہولناک واقعات کے بعد یہ ایک فطری امر تھا کہ جنگ کے اصول سے دنیا اپنی کامل بیزاری کا اعلان کرے اور صرف اسی پر اکتفا نہ کرے کہ آئندہ کے لئے جنگ کے خلاف وعدہ وعید کئے جائیں بلکہ جملہ مملکتوں کی اصول مساوات، اقلیتوں کے تمدنی تحفظ، انجمن اقوام کی زندہ نگرانی میں تفویضوں کے عمل، قومیت کے اصول کو مدنظر رکھنے، اور سب سے زیادہ یہ کہ جس طرح کسی مملکت میں قانون کی تہدید ہوتی ہیں ایسی نوع کی بین الاقوامی نگرانی میں تہدیدوں کے سلسلے کو قائم کرنے سے مدبرین بعد از جنگ کے یہ تصور کر لیا کہ اب دنیا "عمومیت کے لئے محفوظ ہے" اور جنگ کا ہمیشہ کے لئے انسداد ہو گیا ہے۔ گو حالات اور واقعات نے مساعدت نہیں کی کہ کسی قسم کا بین الاقوامی لشکر بنایا جاتا، لیکن تہدیدوں کے سلسلے میں اس صورت حال کو ممکن تصور کیا گیا کہ خطاکار مملکت کے خلاف جملہ ارکان انجمن مکمل مقاطعہ کریں جس میں انفرادی مقاطعہ بھی شامل ہے، ہر قسم کے رسل ورسائل منقطع کر دیں اور ضرورت پڑے تو اپنے اپنے حصۂ رسدی لشکر مہیا کر کے خاطی مملکت کو سر جھکانے پر مجبور کریں۔

ابتدا میں، یعنی تقریباً اس وقت تک جب تک لوگوں کو جنگ کے مہیب نتائج یاد تھے، انجمن اقوام کی کل خوب چلتی رہی۔ انجمن محض اتحادی فاتحوں کی انجمن تھی، جس میں غیر جانبدار مملکتیں دعوت دے کر شریک کی گئی تھیں۔ لیکن رفتہ رفتہ امتداد زمانہ سے جب دشمنی کا احساس کم ہوا اور یورپ نے اپنی صحیح حالت کا اندازہ لگایا تو

آسٹریا کو ۱۹۲۰ء میں، مجارستان کو ۱۹۲۲ء میں، بلغاریہ کو ۱۹۲۱ء میں جرمنی کو ۱۹۲۶ء میں اور ترکی کو ۱۹۳۲ء میں انجمن اقوام میں شریک کر لیا گیا۔ روس ۱۹۳۴ء تک شامل نہیں ہوا، گو اس سے پہلے بھی مختلف کانفرنسوں، مثلاً سنساری معاشری کانفرنس اور بے اسلحگی کانفرنس میں وہ اور ممالک متحدہ امریکہ (جو اس وقت تک انجمن اقوام کا رکن نہیں بنا) اپنے اپنے قائم مقام روانہ کرتے تھے۔ جب تک جنگ کے خلاف جوش رہا انجمن اقوام نے واقعی متعدد جھگڑے طے کئے جن میں سے روس اور سویڈن کے درمیان جزائر آلینڈ کا معاملہ ۱۹۲۲ء میں، تونس اور مراکش کی قومیت کا مسئلہ فرانس اور انگلستان کے درمیان ۱۹۲۳ء میں، موصل کے مسئلہ کا تصفیہ ترکی اور انگلستان کے درمیان ۱۹۲۴ء میں اور یونان و بلغاریہ کے درمیان جنگ کے خطرے کا انسداد ۱۹۲۵ء میں، سب سے نمایاں واقعات میں۔ نیز وہ مشہور عہدنامے جن میں لوکارنو کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے، یہ بھی ۱۹۲۵ء ہی کا کارنامہ ہے، ان عہدناموں پر جرمنی، بلجیم، فرانس، اٹلی، پولستان اور چیکوسلوفاکیہ کے دستخط تھے اور ان کا مقصد یہ تھا کہ اس سال میں جو بھی سرحدیں مختلف ممالک کی مقرر ہیں، خواہ وہ کسی طرح سے بھی حاصل ہوئی ہوں، ان کی ضمانت دستخط کنندہ مملکتیں کرتی ہیں۔

تقریباً دس سال تک یعنی کم و بیش ۱۹۳۰ء تک تو جوش و خروش کا یہی عالم رہا لیکن اس کے بعد انجمن اقوام اور بین الاقوامیت کا ستارہ گردش میں آجاتا ہے۔ تقریباً اسی زمانے میں ردعمل کی ابتدا ہوئی ہے اور ایک طرف تو روس میں بولشوی طرز حکومت مستحکم ہو جاتا ہے۔ دوسری طرف اٹلی اور جرمنی میں بجائے بین الاقوامیت

کے غالی قوم پرستی پیدا ہوتی ہے اور رفتہ رفتہ مسولینی اور چند سال بعد ہٹلر کی شخصیتیں نمایاں ہو جاتی ہیں، جن کا سب سے اہم پیش نامہ یہ ہے کہ اٹلی اور جرمنی طاقتور بنایا جائے اور کسی دوسرے ملک کے مفاد کی یا کسی عہدنامے کی، اگر یہ مفاد یا عہدنامہ قومی ترقی کی راہ میں حائل ہو، پرواہ نہ کی جائے۔ انجمن اقوام کی بے بسی کا سب سے پہلا مظاہرہ مشرقِ اقصےٰ میں ہوا، جب بغیر کسی ظاہری بہانے کے جاپان نے ایک دوسرے رکن انجمن اقوام یعنی چین کے منچوریائی صوبوں پر بزورِ شمشیر قبضہ کر لیا، اور جب انجمن اقوام نے چین کی استدعا پر ایک ماموریہ کو تفتیش واقعات کے لئے منچوریا روانہ کیا اور اس نے جاپان کے خلاف فیصلہ صادر کیا، تو بجائے اس کے کہ جاپان اس تصفیہ کے مطابق عمل کرے، اس نے انجمن سے علیحدگی کے لئے دو سال کا نوٹس دے دیا اور علیحدہ ہو گیا۔ جاپان نے یہ بھی کہا کہ گو چین انجمن اقوام کا رکن ہے لیکن وہ تمدن کے اس معیار کو نہیں پہونچا جو متمدن اقوام کے خاندان کا ایک فرد بننے کے لئے ضروری ہے، چنانچہ اس کی حد تک انجمن اقوام کا موافقہ کارآمد نہیں۔ یہ صورت حال تو منچوریا پر قبضہ کرنے کے وقت تھی، لیکن اس وقت جب یہ سطور ضبط تحریر میں لائی جا رہی ہیں، جاپان نے بغیر کسی بہانے کے چین کو پیام آخری روانہ کرنے کے بعد سابق پائے تخت پی پنگ (قدیم پیکنگ) پر حملہ کر دیا ہے اور لڑائی زور شور سے جاری ہے۔ اس مرتبہ چین نے انجمن اقوام یا کسی بیرونی طاقت سے اپیل نہیں کی اور خود زندگی اور موت کی کشمکش میں مبتلا ہے۔ جرمن "رہنما" ہٹلر نے اس تمام اساس ہی کو اکھاڑ کر پھینک دیا جن پر انجمن اقوام مبنی تھی، یعنی عہدنامہ ویرسائی کو بالائے طاق رکھ کر اپنے آپ کو جرمن فوج، بیڑے اور فضائیہ کا کلیۃً مختار کر لیا اور یہ کہہ کر کہ عہدنامہ ویرسائی کے مطابق

صرف جرمنی ہی کو نہیں بلکہ تمام دول کو اسلحہ میں کمی کرنی چاہئے انجمن اقوام سے علیحدہ ہوگیا۔ انجمن اقوام کی بے بسی یا دو عملی کا حقیقی مظاہرہ جنگ حبشہ کے دوران میں ہوا۔ یہ ہر شخص جانتا تھا کہ اٹلی حبشہ پر یلغار کرنے کے لئے جہاز پر جہاز جو اسباب خورونوش آلات جنگ اور طیاروں سے لدے ہوئے تھے مہینوں سے نہر سوئز میں ہوکر لے جارہا ہے، لیکن کسی کو ہمت نہ ہوئی کہ اسے اس سے روکے، اور جب حبشہ نے (جو خود انجمن اقوام کا رکن تھا) تہدیدیں عائد کرنے کے لئے احتجاج والتجا کی تو انجمن اقوام کے مجلس اور جمعیت نے کمیٹیوں پر کمیٹیاں بٹھانے پر اکتفا کیا۔ اُدھر تو یہ کمیٹیاں مباحثہ کررہی تھیں ادھر حبشہ کا خون چوسا جارہا تھا۔ بجائے اس کے کہ ایسی تہدیدیں عائد کی جائیں جن کا بین اثر پڑے، زیادہ تر زبانی جمع خرچ کو کافی تصور کیا گیا، اور جب یہ خواہش کی گئی کہ تیل اور پٹرول کو روکا جائے گا تو مسولینی نے صاف کہدیا کہ جو ہمارے تیل پٹرول کو روکے گا اسے ہم اپنا دشمن تصور کریں گے[1]۔ بہرحال وطیرے کے ساتھ بے بس و بیکس

---

[1] جو تہدیدیں جنگ حبشہ کے دوران میں عائد کی گئیں وہ اسلحہ اور روپیہ کے درآمد برآمد کے متعلق تھیں، لیکن تہدیدوں سے مہینوں پہلے ہی اٹلی نے جس قدر سامان جنگ فراہم کرنا تھا اس میں سے اکثر فراہم کرلیا تھا۔ پھر ایک طرف ممالک متحدہ امریکہ جاپان اور جرمنی تو انجمن میں شریک ہی نہ تھے، البانیہ، آسٹریا اور ہنگری نے جو لیگ میں شریک تھے اٹلی کے مخالفت کرنے سے انکار کردیا۔ الغرض اول تو تہدیدیں ویسے ہی معتدل تھیں اور پھر ان باتوں کی وجہ سے وہ بالکل (بقیہ حاشیہ ملاحظہ ہو صفحہ ۳۷۰ پر)

حبشیوں پر، جن میں بچوں، جوانوں، بوڑھوں، مردوں، عورتوں کسی کو نہ چھوڑا گیا، حبشہ فتح کر لیا گیا اور انجمن اقوام بیٹھی کی بیٹھی رہ گئی۔ اب آخری دھکا جو انجمن اقوام کو لگا ہے وہ اسپین کی خانہ جنگی ہے، وہاں بھائی بھائی کا گلا کاٹ رہا ہے، خون کی ندیاں بہہ رہی ہیں، "بربری" زمانے کی طرح سے یرغمال گرفتار کئے جا رہے ہیں، زن، بچہ کسی کے لئے امن نہیں ہے، اور اور لندن میں عدم مداخلت کی کمیٹی بیٹھی ہوئی ہے۔ روسی ایک فریق کو اور جرمن اور اطالوی دوسرے فریق کو علی الاعلان رضاکاروں کی، روپیہ کی، سامان جنگ کی، طیاروں کی مدد دے رہے ہیں اور ساتھ ہی روسی ایک طرف اور اطالوی اور جرمن دوسری طرف ایک دوسرے پر الزام لگا رہے ہیں کہ وہ اسپین والوں کو مدد دیتے ہیں! اور ادھر انجمن اقوام مگن ہے کہ وہی ایک آلہ دنیا میں امن پھیلانے کا ہے![۱۲]

حقیقت یہ ہے کہ جیسا ایک ممتاز مورخ کہتا ہے جب ایک لیگ اس پر تلی ہوئی ہو کہ خواہ کچھ بھی ہو، جنگ آزمائی کی جائے تو پھر کوئی دوسری لیگ یا انجمن جنگ کو روک نہیں سکتی[۱۳]۔ انجمن اقوام کی تنظیم کو ۱۸ برس ہو گئے اور ایک

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۶۹) ہی بے نتیجہ ہو گئیں۔ اس بحث کے لئے دیکھو Foreign Affairs جنوری سنہ ۱۹۳۷ء، صفحہ ۳۵۰ مضمون بورن: "تہدیدیں کیسے ناکام ہوئیں" Born: How Sanctions failed۔

[۱۲] سنہ ۱۹۳۷ء کے لئے انجمن اقوام کا موازنہ تقریباً ۱۵ لاکھ پونڈ یعنی دو کروڑ روپیہ کا ہے جس میں سے ہندوستان کو تقریباً دس لاکھ روپیہ دینا پڑے گا۔

[۱۳] پولارڈ، صفحہ ۱۴۳

ایسی نسل اب جوان ہو گئی ہے جو جنگ کی ہولناکیوں سے مطلق واقف نہیں، وسطی یورپ، خصوصاً جرمنی یہ تصور کئے ہوئے ہے کہ اس پر شدید مظالم ڈھائے گئے ہیں، مطلق العنان اٹلی چاہتا ہے کہ جیسے سلطنت روما کے زمانہ میں بحیرہ روم اور بحیرہ ایجئین رومن جھیلیں بن گئے تھے، ویسے ہی اب وہ اطالوی جھیلیں بن جائیں؛ یہ دونوں ملک اور بیچ میں آسٹریا اور مجارستان، مغربی یورپ اور روس کے درمیان دیوار بنے ہوئے ہیں، اور ادھر ایشیا کو اپنا بنانا چاہتے ہیں، ادھر جاپان سے ساز باز کئے ہوئے ہیں۔ جرمنی اور جاپان تو انجمن اقوام سے نکل ہی بھاگے، اٹلی نے روز روز انجمن کو دھمکیاں دے دے کر اور طعنے کس کس کر اس کے اثر کو کم سے کمتر کر دیا ہے؛ باقی رہ گئے انجمن کے دو پشت پناہ، یعنی برطانیہ کلاں اور فرانس، تو یہ کبتک انجمن کا وقار قائم رکھیں گے

# ضمیمہ باب ۲۲

## قانون بین الاقوام کے چند نکات

(الف) بزمانۂ امن۔ قائم مقام۔ حق مداخلت۔ سمندر پر حقوق۔ (ب) بزمانۂ جنگ (۱) فریقین جنگ۔ اعلان جنگ۔ جنگ آزماؤں کی تعریف۔ تشدد جنگی کے حقوق۔ محاصرے اور بمباری۔ جنگی قیدی۔ جاسوس۔ زخمی اور بیمار۔ دشمن کی املاک۔ خاتمۂ جنگ۔ (۲) غیر جانبدار۔ ممنوعات جنگی۔ ناکہ بندی۔ غیر جانبداری۔ غنیمت۔ خاتمہ

### (الف) بزمانۂ امن

قائم مقام۔ امن کے زمانے میں عام طور پر ہر مملکت دوسری مملکتوں میں جن سے اس کے تعلقات ہوں، اپنے قائم مقام رکھتی ہے۔ اگر کسی مملکت کا قائم مقام کوئی ایسا شخص مقرر ہو جو اس دوسرے ملک میں پسند نہ کیا جاتا ہو، تو ایسی صورت میں یہ دوسرا ملک اس قائم مقام کو واپس کر سکتا ہے اور کہہ سکتا ہے کہ کسی دوسرے شخص کو مقرر کیا جائے۔ غیر سلطنتوں کے قائم مقاموں کی دو شقیں کی جاتی ہیں یعنی (۱) تدبیری قائم مقام اور (۲) قنصل۔ تدبیری قائم مقام تین طرح کے ہوتے

---

ؔ اس ضمیمے کا بیشتر حصہ لارڈ برکن ہیڈ کی کتاب "قانون بین الاقوام" Lord Birkenhead: International Law اشاعت ششم، ۱۹۲۶ء سے ملخص ہے۔

ہیں :- (۱) سفرا، جو اپنی حکومتوں اور ان کے معاملات کی نمایندگی کرتے ہیں (۲) ایلچی اور وکلائے اختیار جو غیر حکومتوں کے پاس بھیجے جاتے ہیں (۳) وکلائے مصالح جو سلطنتوں کے وزرائے خارجہ کے پاس روانہ کئے جاتے ہیں۔

یہ سب قائم مقام اپنی واپسی تک قطعاً محفوظ سمجھے جاتے ہیں، یہاں تک کہ اگر دونوں ملکوں کے درمیان جنگ بھی چھڑ جائے تو بھی یہ اپنے ملک تک پوری حفاظت سے بھیجے جائیں گے۔ تمام طور پر ان کے خلاف کوئی مقدمہ دائر نہیں کیا جا سکتا، گو دیوانی معاملات میں علی العموم سفیر کی ذاتی جائداد بھی مامون تصور کی جاتی ہے نیز ان پر کسی قسم کا محصول عائد نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن انھیں ملک کے اندرونی معاملات میں کسی طرح کی مداخلت کی قطعی ممانعت ہے۔[۱]

قنصل محض تجارتی عمیل ہیں اور ساتھ ہی اپنے ہم ملک باشندوں کو مختلف معاملات میں صلاح بھی دیتے ہیں۔ نیز ان کے سپرد غیر ملک میں اپنے ہم ملکوں کی فوتی پیدائش کے رجسٹر بھی ہوتے ہیں۔ چند سال پیشتر تک یوروپی قنصلوں کو بعض مشرقی ممالک میں "ورائے ملکی" اختیارات حاصل تھے، لیکن ان اختیارات کا ۱۸۹۹ء میں جاپان میں، ۱۹۲۳ء میں ترکی میں اور ۱۹۳۰ء میں ایران میں خاتمہ ہو گیا، اور اب یہ صرف چین اور سیام میں تھوڑے بہت موجود ہیں۔ قنصل تدریجی قائم مقام کے

[۱] لیکن اس قاعدے کی پابندی صرف اسی وقت کی جاتی ہے جب ایک مملکت کا دوسری مملکت پر کسی قسم کا دباؤ نہ ہو۔ حال میں جاپان نے چینی معاملات میں مسلسل مداخلتیں کی ہیں اور امن کے زمانے میں بغیر کسی معقول سبب کے محض دباؤ ڈال کر عہدہ داروں تک کو بدلوا دیا ہے۔

کے برابر مامون نہیں سمجھے جاتے، چنانچہ ان پر دیوانی اور فوجداری دونوں طرح کے مقدمے چلائے جا سکتے ہیں لیکن ان پر محصول عائد نہیں کیا جاتا اور نہ انھیں گزند پہنچایا جا سکتا ہے، بشرطیکہ وہ کوئی دوسرا پیشہ نہ کرتے ہوں۔

**حق مداخلت۔** یہ حق اس اصول پر مبنی ہے کہ اپنی حفاظت کے لئے دوسروں کی آزادی میں مخل ہونا جائز ہے۔ اسی اصول کے بموجب پچھلی جنگ عظیم میں جرمنی نے بلجیم، اور انگریزوں اور حلیفوں نے یونان میں مداخلت کی۔ بعض مملکتوں کا دعوےٰ ہوتا ہے کہ ہم دوسرے ممالک کے معاملات میں "بنی نوع انسان کے مفاد" کی خاطر مداخلت کرتے ہیں، لیکن اس طرز عمل کا اصل اصول اکثر خود اپنی ہی بھلائی ہوتا ہے نہ کہ بنی نوع انسان کا مفاد[۵]۔ بعض مرتبہ جب کسی ملک میں خانہ جنگی ہوتی ہے تو طاقتور اقوام یا وہ قومیں جو اپنا اقتدار بڑھانا چاہتی ہیں، اس ملک میں مداخلت کرنے لگتی ہیں۔ اس کی بابت یہ تصور کرنا چاہئے کہ اگر یہ مداخلت صرف ایک فریق کے دعوت کی وجہ سے ہے تو یہ قابل اعتراض ہے، اس لئے کہ اس سے گویا ملک کی اندرونی حکمت عملی میں مداخلت کی گئی، لیکن اگر فریقین کسی ملک کی مداخلت کی دعوت دیں تو مداخلت نامناسب نہ ہوگی۔

**سمندر پر حقوق۔** اب یہ مسلّمہ ہے کہ سمندر تمام اقوام کے لئے کھلا ہوا ہے، ساتھ ہی اب یہ تسلیم کر لیا گیا ہے کہ ساحل سے تین میل تک کا سمندر ساحلی ملک کا ایک

---

[۵] منجملہ دوسرے دعووں کے جو اٹلی نے حبشہ کے خلاف کئے، ایک یہ بھی تھا کہ حبشہ متمدن نہیں اور اس کا فرض ہے کہ اسے متمدن بنائے۔ حقیقت میں اسی ادّعا کی ایک شکل "سفید فاموں کے بوجھ" کا نظریہ ہے۔

حصہ ہے اور ساحلی ملک اس میں دوسروں کے جہازوں کے آنے جانے کا جو انتظام چاہے کر سکتا ہے۔ ایسے دریاؤں، جھیلوں اور خلیجوں کے لیے جو دو ممالک کے درمیان حائل ہوں، عام طور پر جداگانہ عہد نامے ہوتے ہیں[5]۔

فضائی حقوق۔ مفاہمۂ پیرس ۱۹۱۹ء کے بموجب علاقۂ مملکت اور علاقی

---

۵ مثلاً درۂ دانیال کے متعلق ۱۹۲۳ء میں بحیرۂ اسود اور آبنائے کے دول اور برطانیہ، فرانس، اٹلی اور جاپان کے درمیان ایک "آبنائی مفاہمہ" کی رو سے قرار پایا تھا کہ (۱) امن کے زمانے میں ہر ملک کے تجارتی جہاز اور ایسے جنگی جہاز جو بحیرۂ اسود کے ساحلی دول میں سے قوی ترین کے جنگی جہازوں سے زیادہ نہ ہوں گے درۂ دانیال میں ہو کر گزر سکتے ہیں (۲) جنگ کے زمانے میں غیر جانبدار جہازوں کی اس وقت تک مزاحمت نہ کی جائے گی جب تک اس میں ممنوعات جنگی نہ ہوں (۳) بعض جزائر اور درۂ دانیال کے ساحلی علاقے غیر مسلح کر دئے گئے (۴) ایک مامور یہ آبنائے ان امور کے نگرانی کے لئے مقرر کیا گیا۔ جون ۱۹۳۶ء میں ترکی کی تحریک پر ایک کانفرنس منعقد ہوئی جس میں قرار پایا کہ تبدیلی حالات کی وجہ سے ترکی درۂ دانیال کو مسلح کر سکتا ہے اور اس پر سے وہ تمام قیود ہٹائی گئیں جو اس کے اقتدار اعلیٰ کو محدود کرتی تھیں۔ دیکھو سالانہ رجسٹر ۱۹۳۶ء حصہ اول صفحہ ۲۲۲۔ نہر سوئیس کا انتظام عہد نامہ قسطنطنیہ ۱۸۸۸ء پر مبنی ہے۔ اس کے بموجب (۱) نہر امن اور جنگ دونوں میں ہر مملکت کے جہازوں کے لئے کھلی رہے گی (۲) نہر یا اس کے دونوں طرف تین تین میل کسی قسم کا جنگی فعل سرزد نہ ہوگا (۳) نہر کے دروازے کی ناکہ بندی نہیں کی جا سکے گی (۴) نہر پر مستقل قلعہ بندی ناجائز ہوگی۔ کوئی جنگی جہاز یا بحری غنیمت کا جہاز ۲۴ گھنٹے سے زیادہ نہ ٹھہر سکے گا۔ جنگ عظیم کے دوران میں یہ نہر جرمنی اور اس کے حلیفوں کے لئے بند کر دی گئی لیکن جنگ حبشہ میں یہ برابر کھلی رہی۔

سمندر کے اوپر کی فضا مملکت کی ملک ہے اور ہر ملک کو اس کی طیارہ رانی کے متعلق قواعد بنانے کا اختیار ہے۔

## (ب) بزمانہ جنگ

۱۔ **فریقین جنگ** - ایسے افعال جو جنگی افعال تصور نہیں کئے جاتے، عوض، اور پُرامن ناکہ بندی ہیں۔ "عوض" اس فعل کو کہتے ہیں جو معاندانہ افعال کے جواب میں کیا جائے، جیسے محصول درآمد و برآمد کی زیادتی؛ "ضبطی" اس فعل کو کہتے ہیں جس کے بموجب ایک مملکت کسی مخالف کے فعل کے بدلے میں دوسری مملکت کی املاک پر قبضہ کرے؛ "پُرامن ناکہ بندی" کے معنی یہ ہیں کہ کوئی مملکت جہازوں کی معاند مملکت کے کسی خاص بندرگاہ جانے سے عملاً روک لے۔ ظاہر ہے کہ اگر فریق ثانی چاہے تو ان تینوں افعال کو جنگ کا بہانہ بنا سکتا ہے۔

**اعلان جنگ** - قواعد ہیگ ۱۹۰۷ء کے بموجب جنگ سے پہلے باضابطہ اعلان جنگ ضروری ہے۔[۵] اعلان کے ساتھ ہی ساتھ فریقین کے شہریوں کے درمیان جملہ معاہدات کالعدم ہو جاتے ہیں اور قرضہ جات امن تک ملتوی ہو جاتے ہیں۔ بعض مرتبہ کسی خاص شخص کو دشمن کے ملک میں ہو کر گذرنے کا اجازہ دینے کا

---

۵ حال کے زمانے میں پہلے جاپان نے اور پھر اٹلی نے ایک نیا نظریہ قائم کیا ہے، وہ یہ کہ اگر کوئی مملکت کسی دوسری مملکت کو کافی متمدن تصور نہ کرے تو ایسی حالت میں بغیر اعلان کے جنگ شروع کی جا سکتی ہے، چنانچہ جاپان نے چین کے خلاف اعلان جنگ کئے بغیر بالجبر منچوریا پر قبضہ کر لیا اور اسی طرح اٹلی نے بغیر کسی اعلان جنگ کے حبشہ سے جنگ ٹھہرا دی اور دنیا منہ تکتی رہی۔ عین اس وقت جاپان اور چین کے درمیان شنگھائی اور پی پنگ پر خونریز جنگ ہو رہی ہے لیکن اعلان کا نام نہیں۔

بھی طریقہ رائج ہے۔[1] اعلان کے ساتھ ہی دشمن ملک کے ہر باشندہ کے لیے ایک وقت مقرر کیا جاتا ہے تاکہ اس کے اندر وہ اپنے وطن چلا جائے۔ گو یہ بھی ممکن ہے کہ دشمن ملک کے شہریوں کو چند شرائط کے تحت ملک میں رہنے کی اجازت دیدی جائے اور انھیں خواہ نظر بند کر دیا جائے ورنہ آزاد رہنے دیا جائے۔

اگر کسی ملک میں خانہ جنگی ہو رہی ہو تو باغیوں کو باضابطہ جنگ کا فریق سمجھنا اقوام غیر کی صوابدید پر مبنی ہے؛ اگر جنگ کو باضابطہ تصور نہ کیا جائے تو پھر ناکہ بندی ممنوعات جنگی وغیرہ کا اعلان ناجائز تصور کیا جائے گا۔

**جنگ آزماؤں کی تعریف**۔ جنگ عظیم سے پہلے یہ خیال کیا جاتا تھا کہ دوران جنگ میں عام شہریوں کی جان اور آبرو محفوظ رہے گی اور جنگ صرف سپاہیوں کے درمیان ہوگی۔ چنانچہ جنگ سے پہلے فریقین اس قسم کا اعلان کر دیا کرتے تھے۔ لیکن اس جنگ میں اس کا لحاظ نہیں رکھا گیا اور نہ اس کے بعد کسی قسم کے کوئی قواعد اس بارے میں بنائے گئے۔ کہا جاتا ہے کہ قواعد کا عدم تعین اسباب ذیل کی وجہ سے ہے:- (۱) اب عورتیں جنگ میں باضابطہ حصہ لینے لگی ہیں؛ (۲) طیاروں نے جنگ کے طریقے میں انقلاب پیدا کر دیا ہے اور خطوط رسل و رسائل پر بمباری کرنا ضروری سمجھا جاتا ہے؛ (۳) جنگی ضروریات کے لئے صنعت و حرفت کا خاتمہ لازمی تصور کیا جانے لگا ہے؛ (۴) یہ واقعہ ہے کہ بغیر شہریوں کی عام رضامندی اور تائید کے آجکل کوئی لڑائی نہیں لڑی جا سکتی۔

---

[1] مثلاً ۱۹۱۵ء میں فون پاپن کو جو واشنگٹن کے جرمن سفارت خانہ کا معتمد تھا انگریزوں نے ایسا ہی اجازہ دیا۔

فوجوں کے ساتھ جو غیر محارب لوگ ہوتے ہیں۔ جیسے مذہبی رہنما، اطبا وغیرہ ان کے لئے یہ قاعدہ ہے کہ اگر وہ مسلح بھی ہوں اور انھوں نے بیمار ولی اور مجروحین کے بچاؤ کے لئے اسلحہ اٹھائے بھی ہوں، تو بھی انھیں قید نہیں کیا جا سکتا۔ گو تار بابو یا سررشتہ بہم رسانی کے عہدہ داروں کو قید کیا جا سکتا ہے۔ فوجیوں کی وردی کی خاص علامت لازمی ہے؛ اگر یہ علامتیں نہ ہوں یا ایسی ہوں کہ آسانی سے انھیں علیحدہ کر کے فوجی معمولی شہری کی حیثیت اختیار کر سکیں، جیسے بے قاعدہ سپاہی، تو انھیں گرفتار کر کے گولی سے مارا جا سکتا ہے۔

اگر ملک کا ملک خارجی حملے کے خلاف اٹھ کھڑا ہو تو قواعد ہیگ کے بموجب شہریوں کی حیثیت جنگجوؤں کی سی ہوگی؛ بشرطیکہ وہ قوانین جنگ پر عمل کریں۔

تشدد جنگی کے حدود۔ جنگ میں صرف اتنے تشدد کی اجازت ہے جو حصول مقصد کے متناسب ہو۔ ۱۹۰۷ء کے قواعد ہیگ نے حسب ذیل کو ناجائز قرار دیا ہے:۔(۱) زہر یا زہریلے ہتھیاروں کا استعمال (۲) دغا کر کے قتل کرنا؛ (۳) جنھوں نے ہتھیار ڈال دیئے ہوں ان کا قتل؛ (۴) یہ اعلان کہ کسی کی جان نہیں بچائی جائے گی۔ (۵) بے ضرورت تکلیف دہی؛ (۶) علم توقف جنگ کا بیجا استعمال؛ (۷) املاک کی بے ضرورت بربادی؛ (۸) کسی ملک کے باشندوں کو اسی ملک کے خلاف لڑنے پر مجبور کرنا۔ اسی طرح پھیلنے والی گولیوں کا استعمال، کنوؤں میں زہر ڈالنا اور متعدی امراض پھیلانا بھی عام اتفاق دول سے ناجائز قرار دیا گیا ہے۔ ۱۹۲۱ء کے واشنگٹن والی کانفرنس میں برطانیہ کلاں، فرانس، اٹلی، جاپان اور ممالک متحدہ امریکہ نے بالاتفاق رائے یہ قرار دیا کہ آئندہ جنگوں میں یہ ممالک کسی طرح کی گیس استعمال نہیں کریں گے،

لیکن اس اعلان کی اس وقت تک توثیق نہیں ہوئی۔ [۵۸]

محاصرے اور بمباری تاوقتیکہ کوئی شہر یا مکان قلعہ بند نہ ہو اس پر بمباری کرنا جائز ہے۔ بمباری سے پہلے شہریوں کو آگاہ کر دیا جائے کہ بمباری ہونے والی ہے۔ ایسے مذہبی مقامات یا ایسے ایوانات جن کا تعلق طبی امداد، علوم و فنون وغیرہ سے ہو۔ (بشرطیکہ وہ فوجی اغراض کے لئے استعمال نہ کئے جاتے ہوں) انھیں نابود نہیں کرنا چاہئے [۵۹]۔ ۱۹۲۳ء کے ایک بین الاقوامی فضائی مامور یہ نے قرار دیا کہ فضائی بمباری صرف فوجی عمارات پر کی جا سکتی ہے اور اگر وہ آبادی کے وسط میں واقع ہوں تو ان پر بھی بمباری نہیں کرنی چاہئے۔

۱۹۰۷ء کے موافقۂ ہیگ سے قرار پایا کہ غیر قلعہ بند ساحلی مقامات کی بحری بمباری ناجائز ہے۔ آبدوز سرنگوں کی بابت مفاہمہ ۱۹۰۹ء میں یہ قرار پایا

[۵۸] جنگ عظیم میں فریقین نے زہریلی گیس کا دل کھول کر استعمال کیا اور اب تو ہر مملکت تقریباً یہ فیصلہ کئے ہوئے معلوم ہوتی ہے کہ آئندہ کسی جنگ میں وہ ان گیسوں کو استعمال بھی کرے گی اور ان سے اپنے بچاؤ کا بھی انتظام کرے گی۔ اٹلی نے حبشہ کو انھیں گیسوں کے ذریعے سے فتح کیا۔

[۵۹] حالت جنگ میں جنگجو فریق ایسی باریکیوں کی پرواہ نہیں کرتے، چنانچہ جنگ عظیم میں جرمنی نے لوویا دیلجیم کے جامعہ کی اینٹ سے اینٹ بجا دی اور گو جرمنوں کا دعویٰ ہے کہ ان کے دشمنوں نے گرجاؤں سے فوجی کام لئے، مگر شمالی فرانس کے کتنے ہی ایسے گرجا ہیں جو توپوں کے گولوں سے ڈھا دئیے گئے۔ اٹلی نے جنگ حبشہ میں متعدد مرتبہ صلیب احمر کے کیمپوں، گرجاؤں اور اسپتالوں پر بمباری کی۔ حقیقت یہ ہے کہ فضائی بیڑوں کے آ جانے سے تمام صورت حال میں تبدیلی ہو گئی ہے۔

کہ آزاد خود بخود چلنے والی سرنگیں ناجائز ہیں لیکن اگر آزاد ہونے کے ایک گھنٹہ بعد بیکار ہو جائیں تو جائز ہیں۔ جنگ عظیم کے دوران میں فریقین نے نہایت وسیع اختیارات میں ابدوز سرنگوں کا استعمال کیا اور ان کی زد سے غیر جانبدار دول کے جہاز بھی نہیں بچ سکے۔

جنگی قیدی۔ موافقۂ ہیگ ۱۹۰۷ء کے بموجب قیدی مختلف پلٹنوں اور رسالوں کے قیدی نہیں بلکہ حکومت کے قیدی ہوتے ہیں، لہذا معمولی شہری قیدیوں کی املاک محفوظ رہنی چاہیئے۔ ان سے کام لیا جا سکتا ہے لیکن یہ کام فوجی نہیں ہونا چاہیے اور انھیں کام کا مناسب معاوضہ ملنا چاہیئے۔ ان کی حیثیت کی درستی میں صرف ہو سکے۔ اگر وہ فرار ہو جائیں اور پھر گرفتار ہو جائیں تو ان کے فرار ہونے کی انھیں سزا نہیں ملنی چاہیئے۔

جاسوس۔ جاسوسوں میں وہ لوگ شمار نہیں ہوں گے جو علی الاعلان مراسلے لئے جا رہے ہوں، اور اگر واقعی کوئی جاسوس اپنی فوج تک پہونچ جائے اور پکڑا جائے تو وہ بھی جاسوس نہیں سمجھا جائے گا۔

زخمی اور بیمار۔ ۱۹۰۶ء کے موافقۂ جنیوا سے انجمن صلیب احمر قائم ہوئی۔ یہ امر مسلمہ ہے کہ زخمی اور بیماروں کے علاج معالجے میں، خواہ اپنے ہوں یا دشمن کے، کسی قسم کا فرق نہیں ہونا چاہیئے۔ اطبا اور جراح اگر پکڑے جائیں تو وہ آزاد تصور کئے جائیں گے گو انھیں کمانڈر کا حکم ماننا پڑے گا۔ اسپتالی جہازوں کو گرفتار نہیں کیا جا سکتا، بشرطیکہ ان سے فوجی کام نہ لیا جاتا ہو[۵]۔

---

[۵] جنگ عظیم میں متعدد مرتبہ اس قاعدے کی خلاف ورزی کی گئی۔

دشمن کی املاک۔ بری املاک کے متعلق قاعدہ ہے کہ خانگی ملک نیز ایسی املاک جو مذہب، حکمیات، فنون لطیفہ، خیرات و میرات اور تعلیم کے لئے ہو ضبط نہیں ہو سکتی، اور صرف ایسی املاک ضبط ہونی چاہئے جو املاک عامہ ہو اور جو فوجی کام میں لائی گئی ہو۔ یہ بھی قاعدہ ہے کہ افراد کی حرکات کی پاداش میں پوری آبادی پر عام تعزیر کا بار نہیں ڈالا جا سکتا اور سامان رسد صرف اس قدر مہیا کرنے کا حکم دیا جا سکتا ہے جو فوجی ضروریات کے لئے کافی ہو اور جو ملک کی پیداوار کے تناسب ہو۔ علاوہ فوجی ضروری اغراض کے کسی حصے کو برباد نہیں کرنا چاہئے۔

اس املاک کے بابت جو جہازوں پر ہو دول میں اس وقت تک کوئی اتفاق رائے نہیں ہوا۔ برطانیہ کلاں کی رائے ہے کہ یہ املاک خواہ بندرگاہ ہوں ہی میں کیوں نہ ہو، ضبط کی جا سکتی ہے، گو دشمن کی خانگی غیر ممنوعہ املاک اس سے مستثنےٰ ہے۔ علاوہ ازیں نظریۃً ایسے جہاز بھی جن کا مقصد مذہبی یا حکمیاتی یا خیراتی ہو، ضبطی سے مستثنےٰ ہیں بشرطیکہ ان سے کسی طرح کا فوجی کام نہ لیا جاتا ہو۔

موافقۂ ہیگ ۱۹۰۷ء کے بموجب کسی طرح کے خطوط، خواہ وہ غیر جانبدار جہاز پر ہوں یا دشمن کے جہاز پر، محفوظ ہوں گے، اور جہاز کی ضبطی کی صورت میں یہ مرسل الیہ کے پاس روانہ کر دئے جائیں۔ جنگ عظیم کے زمانے میں خطوط تو روانہ کر دیئے جاتے تھے لیکن پارسل ضبط کر لئے جاتے تھے۔

"اعلان لندن" ۱۹۰۹ء میں یہ طے ہوا تھا کہ کسی مملکت نے اپنا کوئی جہاز جنگ سے پہلے کسی جانبدار مملکت کو منتقل کر دیا تو ایسی صورت میں اگر یہ ثابت ہو جائے کہ یہ منتقلی صرف آنے والی جنگ کے خطرے سے بچنے کے لئے تھی تو یہ ناجائز ہو گی

اور جہاز ضبط کیا جا سکے گا۔ جیسا اوپر بتایا گیا ہے اس اعلان کی کبھی توثیق نہیں ہوئی۔
**خاتمہ جنگ**۔ جنگ کا خاتمہ تین طریقوں میں سے ایک کے ذریعے سے ہو سکتا ہے:
(۱) التوائے جنگ (۲) ایک فریق کے دوسرے فریق کو مغلوب کرنا یا ملک فتح ہو جانا، (۳) دو فرقی معاہدہ۔ صلح کے بعد تمام ایسے خانگی حقوق کا احیا ہو جاتا ہے جو جنگ کے زمانے میں فنا ہو گئے ہوں۔

علی العموم صلحنامہ کے حسب ذیل حصے ہوتے ہیں:۔

۱۔ عام۔ جس میں خصومت کا خاتمہ، جنگی قیدیوں کی واپسی، ناجائز نقصانات کے متعلق باز پرس سے دست برداری، اور عہد نامہ ماقبل کی ہوتوفی یا احیاء کا ذکر ہوتا ہے۔

۲۔ خصوصی۔ جس میں ہرجہ جنگ اور الحاق کا اعلان ہوتا ہے۔

۳۔ متفرق۔ جس میں برخاستگی افواج، قلعہ جات کی مسماری، نئی مملکتوں کا جنم اور اس قسم کی دوسری دفعات ہوتی ہیں۔

علاوہ ازیں بعض صلحناموں میں خفیہ دفعات بھی ہوتی ہیں جو اس لئے خفیہ رکھی جاتی ہیں کہ ان کا اثر بعض دوسری مملکتوں پر پڑتا ہے اور آشکارا کرنے سے مقاصد کے فوت ہونے کا اندیشہ رہتا ہے۔

۴۔ غیر جانبدار

ظاہر ہے کہ فریقین جنگ قواعد و قوانین کے اس قدر پابند نہیں ہونگے جتنی غیر جانبدار مملکتیں۔ چنانچہ قانون بین الاقوام میں غیر جانبدار مملکتوں کے متعلق جو قواعد ہیں وہ زیادہ معین ہیں۔ فی الجملہ غیر جانبدار مملکتوں کو فریقین جنگ سے

تعلقات رکھنے کا حق حاصل ہے۔ گو اس بارے میں کوئی قطعی قاعدہ نہیں، لیکن اگر ایک جنگجو فریق اور ایک غیر جانبدار کے درمیان پہلے سے سامان جنگ مہیا کرنے کے متعلق کوئی معاہدہ ہے تو اغلب ہے کہ معاہدے کی تکمیل کو دوسرا متحارب فریق غائب یا ناپسندیدگی سے دیکھے۔ اور ممکن ہے کہ اس بہانے سے غیر جانبدار فریق سے جنگ چھیڑ دے۔ اس اصول کے برنظر موافقہ ہیگ میں یہ طے ہوا کہ جنگجو مملکتوں کو جنگی قرضے دئے جا سکتے ہیں۔ لیکن برطانیہ، فرانس، روس اور جاپان نے اس اصول کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا۔

غیر جانبدار مملکتوں کے شہریوں کو رضا کار بننا جائز ہے اور انھیں یہ حق بھی حاصل ہے کہ فریقین کو اسلحہ مہیا کریں۔ چنانچہ جنگ عظیم کے ابتدا میں ممالک متحدہ کے معتمد مملکت نے مجلس سینات کے روبرو اس حق کا اعلان کیا تھا۔

فریقین کو غیر جانبدار ملک یا سمندر کے فوجی استعمال کا کوئی حق نہیں لیکن قواعد ہیگ کے مطابق اس میں مضائقہ نہیں کہ کوئی جنگجو فریق غیر جانبدار مملکت میں ہو کر جہاز گذارے، گو ان جہازوں کو غیر جانبدار سمندر میں عام طور پر ۲۴ گھنٹے سے زیادہ نہیں ٹھہرنا چاہئے۔ اگر کسی فریق کا کوئی جنگی قیدی غیر جانبدار ملک میں پہونچ جائے تو وہ خود بخود آزاد ہو جائے گا۔ غیر جانبدار علاقے میں ہو کر فوج گذارنے کے متعلق کوئی خاص قاعدہ نہیں، لیکن جنگجو فریق کو ضرورت کے وقت یہ حق حاصل ہے کہ غیر جانبدار ملک کو معاوضہ دے کر اس کی املاک اپنے قبضے میں کرے یا اسے جنگی ضرورت پر برباد بھی کر دے۔

ممنوعات جنگی۔ نظریۂ غیر جنبہ دار کو فریقین جنگ سے تجارت کرنے کا اختیار ہے لیکن جنگجو فریق کو یہ حق حاصل ہے کہ ممنوعات جنگی پر قبضہ کرکے انھیں برباد کردے ممنوعات جنگی اس اسباب کو کہتے ہیں جس کی تجارت کو کوئی فریق جنگ غیر جنبہ داروں کے لئے بھی ممنوع قرار دیدے۔ یہ کسی غیر جنبہ دار ملک کا وہ سامان ہوتا ہے جسے جنگی مدد کے لئے کام میں لایا جاسکتا ہو اور یہ بغیر حیلہ حوالہ کے ضبط کیا جاسکتا ہے۔ ممنوعات دو طرح کے ہوتے ہیں، ایک قطعی دوسرے مشروط۔ مشروط ممنوعات سے وہ اسباب مراد ہے جس سے کسی فریق کی جنگی مدد ہوسکتی ہو، لیکن اس کی ضبطی صرف اس وقت ہوسکتی ہے جب یہ ثابت ہوجائے کہ اس کا مقصد خاص طور پر فریق ثانی کو مدد دینا ہے۔ اس کے برعکس قطعی ممنوعات میں وہ اسباب شامل ہیں جس کا محض فریق ثانی کی طرف لے جایا جانا اس کی ضبطی کے لئے کافی ہے قطعی ممنوعات جنگی میں اسلحہ ہمیشہ شامل ہوتے ہیں، اور یہی حال اکثر مواقع پر گھوڑوں کا ہوتا ہے۔ روپیہ بھی کبھی کبھی قطعی ممنوعات میں شامل سمجھا جاتا ہے۔ حقیقت میں یہ امر کہ آیا کوئی سامان قطعی ممنوعات میں شامل ہے یا نہیں، موقع محل پر مبنی ہوتا ہے۔

مشروط ممنوعات میں سامان خورد و نوش، جنگی پوشش، سونا چاندی، ریل کا سامان اشیاء متعلق تار برقی اور ایسی ہی دوسری چیزیں شامل ہیں۔ لیکن جنگ عظیم کے دوران کی انگریزی نظریں اس قسم کی موجود ہی جن کی رو سے کوئی چیز جس سے بالواسطہ بھی فریق ثانی کو فوجی مدد ملے، ضبط کی جاسکتی ہے، چنانچہ اس معیار پر تقریباً ہر چیز ہی آجاتی ہے۔[۱۰]

---

[۱۰] سنہ ۱۹۰۹ء میں ممنوعات کے مسئلہ پر مختلف دول کے مابین (بقیہ حاشیہ ملاحظہ ہو صفحہ ۳۸۵ پر)

جس غیر جنبہ دار جہاز پر ممنوعات ہوں، اسے بھی ضبط کیا جا سکتا ہے، اور اگر بالآخر اسے چھوڑ دیا جائے تو جو خرچہ اس کی گرفتاری میں ہوا اسے غیر جنبہ دار مملکت کو پورا کرنا ہوگا۔ نیز اگر کسی جہاز پر ممنوعات ہوں تو اس کا اثر غیر ممنوع اشیاء پر بھی پڑے گا، اور وہ بھی ضبط کر لی جائے گی۔

**ناکہ بندی**: ناکہ بندی سے مراد یہ ہے کہ کوئی فریق جنگ غیر جنبہ دار ممالک کے ساتھ دشمن کے کسی خاص بندرگاہ کی تجارت کو اس کے دہانے پر اپنے جہاز کھڑے کر کے یا اپنے گولوں کے زد میں لا کر مسدود کر دے[۱]۔ ناکہ بندی کے نتائج اسی وقت جائز تصور کئے جائیں گے جب ناکہ بندی کامل ہو اور وہ ہر غیر جنبہ دار کے لئے ہو، یعنی اگر غیر جنبہ دار جنگی جہاز، ایسا جہاز جسے طوفان یا دوسری ناگزیر وجہ سے بندرگاہ میں جانا پڑا، تو ناکہ بندی پر اثر نہ پڑے گا۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۸۴) لندن میں مفصل بحث ہوئی اور اس کے نتائج کو مشہور "اعلان لندن ۱۹۰۹ء" میں مدون کیا گیا، لیکن اس کی سرے سے توثیق ہی نہیں ہوئی، اور جو کچھ اس کا رہا سہا اثر تھا اس کا بھی ۱۹۱۶ء میں خاتمہ ہو گیا۔

[۱] جنگ عظیم کے دوران میں صرف ایک ایک بندرگاہ ہی کی ناکہ بندی پر اکتفا نہیں کیا گیا تھا بلکہ انگریزوں نے تمام جرمن ساحل کی ناکہ بندی کر دی، گو اس پر جنگ کے ابتدائی زمانے میں ممالک متحدہ امریکہ نے احتجاج کیا تھا۔ جرمنی نے بھی برطانیہ کلاں کے چاروں طرف اور پھر فرانس اور اٹلی کے بھی چاروں طرف آبدوز سرنگیں بچھا کر بحیرۂ شمالی، برطانیہ کے مغربی ساحل اور بحیرۂ روم تک کی گویا ناکہ بندی کر دی تھی۔ لیکن دونوں صورتوں میں برطانیہ کلاں اور جرمنی وغیرہ کی طرف سے جو اعلانات ہوئے ان میں ناکہ بندی کا لفظ استعمال نہیں کیا گیا۔

عام طور پر ناکہ بندی کے بعد غیر جنبہ دار ممالک کو پندرہ روز کی اطلاع دی جاتی ہے۔ اس کے بعد جو غیر جنبہ دار جہاز بندرگاہ میں جانا چاہے اسے ضبط کیا جا سکتا ہے ناکہ بندی اسوقت ختم ہو جاتی ہے جب ناکہ بندی کرنے والا جہاز یا توپیں اختیاراً یا اضطراراً ہٹا لی جائیں یا ناکہ بندی کرنے والی مملکت بندرگاہ پر قبضہ کرے۔

اگر غیر جنبہ دار جہازوں میں محض خانگی سامان ہو جو ممنوعات جنگی میں شامل نہ ہو تو اسے ضبط نہیں کیا جا سکتا؛ اسی طرح اگر دشمن کے جہاز میں غیر جنبہ دار ممالک کے شہریوں کا سامان ہو اور یہ سامان جنگی ضروریات کا نہ ہو تو اسے بھی چھوڑ دینا ہوگا۔

کھلے سمندر میں جنگجو فریق کو حق حاصل ہے کہ غیر جنبہ دار تجارتی جہازوں کا معائنہ کرے، اور اگر یہ جہاز تمردی کریں تو انھیں ضبط کرے۔ اگر تجارتی جہاز کے ساتھ غیر جنبہ دار جنگی بدرقہ بھی ہے تو برطانوی رائے یہ ہے کہ پھر بھی جنگجو فریق تلاشی لے سکتا ہے، لیکن برّاعظمی رائے اس کے مخالف ہے، یعنی اسی حالت میں محض جنگی جہاز کے کماندار کا یہ کہنا کہ کوئی قابل اعتراض شئے تجارتی جہاز میں نہیں ہے کافی سمجھا جائے گا۔

**غیر جنبہ دار بحری غنیمت**۔ اس طرح جو غیر جنبہ دار جہاز گرفتار ہوں گے انھیں یا تو فوراً چھوڑ دینا چاہیے ورنہ اُس کا معاملہ حکم آخری کے لئے باضابطہ عدالت غنیمت میں پیش کرنا ہوگا۔ اگر کوئی غیر جنبہ دار جہاز مجاذ جنگی میں گھس آئے یا ایسا رویہ اختیار کرے جس سے ایک ہی فریق کی جنگی مدد ظاہر ہو تو اس جہاز پر حملہ کرنا جائز تصور کیا جائیگا۔ اعلان لندن ۱۹۰۹ء کی رو سے، جس کی توثیق نہیں ہوئی، غیر جنبہ دار جہاز کو اس صورت میں نابود کیا جا سکتا تھا اگر اسے گرفتار کرکے بندرگاہ میں لے جانے سے جنگ میں گرفتار کنندہ فریق جنگ کو نقصان پہونچنے کا اندیشہ ہو۔

**خاتمہ** - یہ سب بیان قانون بین الاقوام کا ہے۔ حال میں جاپانی اقدام منچوریہ اور اطالوی اقدام حبشہ کی وجہ سے قانون بین الاقوام کی وقعت کا غذ کی ناؤ کے برابر رہ گئی ہے۔ نیز اسپین کی خانہ جنگی میں غیر جانبدار دول کی جانبداریوں اور فریقین کی سخت ترین خونریزیوں کیوجہ سے اور ساتھ ہی اس عدیم المثال صورت حال کے باعث کہ یورپ کی بعض مملکتیں، جیسے جرمنی اور روس، باوجودیکہ بظاہر ان کے ایک دوسرے کے ساتھ امن وامان کے تعلقات ہیں، علی الاعلان ایک دوسرے کو برا بھلا کہتی جاتی ہے اور ساتھ ہی ایک کے سفیر دوسرے کے ملک میں موجود بھی ہیں، اور تجارتی تعلقات بھی قائم ہیں، ان سب باتوں سے قانون بین الاقوام کا رہا سہا اثر بھی غائب ہوتا نظر آتا ہے[۱۲]۔

حقیقت میں، جیسا قانون بین الاقوام کے ایک بڑے عالم نے کہا ہے، یہ قانون صرف اسی وقت قائم رہ سکتا ہے جب مملکتوں کے درمیان توازن کی کیفیت ہو اور کسی ایک مملکت کو دوسری مملکت پر غیر معمولی تفوق حاصل نہ ہو[۱۳]۔ اس کے نزدیک بین الاقوامیت کا احساس اسی وقت ممکن ہے جب عمومیت کا راج ہو۔ اول تو بین الاقوامی معاشرے ہی میں عمومیت کا خیال پنہاں ہے؛ دوسرے مطلق العنانی ایک غیر ذمہ دار ادارہ ہے جس کے ساتھ بین الاقوامی ذمہ داری کا احساس باقی نہیں رہ سکتا۔ تیسرے جنگ کے خطرے کا انسداد ایک محض اخلاقی مطمح نظر ہے، اور یہ اس وقت تک پورا نہیں

---

[۱۲] ہٹلر کے برسر اقتدار ہو جانے کے بعد سے جرمنی کا طرز عمل یہ ہو گیا ہے کہ جہاں موقع دیکھا، بین الاقوامی کیفیت کی ہنسی اڑائی اور دو فرقی معاہدوں کے دفعات کا از خود خاتمہ کر دیا۔ حال ہی میں اس کا مظاہرہ اس کے جنوری ۱۹۳۷ء والے اعلان سے ہوا ہے جس کے بموجب عہدنامہ ویرسائی کے دفعات کے خلاف نہر کیل غیر اقوام کے جہازوں کے لئے بند کر دی گئی ہے۔

[۱۳] اوپن ہائم، جلد ۱، باب ۲، دفعہ ۴۔

ہو سکتا جب تک ہر قومی سے قومی مملکت پوری طرح سے اس کی قدر نہ کرتی ہو اور مختلف مملکتیں ایک ہی اخلاقی معیار پر نہ پہونچ جائیں۔ بظاہر دنیا پھر اسی قعر کی طرف واپس جا رہی ہے جس سے ایک امّی عرب (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اسے ساڑھے تیرہ سو برس پہلے بچایا تھا اور معلوم ہوتا ہے کہ ابھی انسان کو حضرت علیؓ کا یہ سبق یاد کرنے میں دیر لگے گی کہ

الناس من جهة التمثال اکفاء،
ابوهم آدمٌ والامّ حوّاء،

تمام شد

# فہرست اصطلاحات

## جو اس جلد میں استعمال کی گئی ہیں

### ا

| | |
|---|---|
| آبادکاری | Colonization |
| آبدوز سرنگیں | Submarine mines |
| چنگی | Excise |
| آبنائی مفاہمہ | The Straits agreement |
| آتشی رسالہ | Fire Brigade |
| آزاد ریاست | Free States |
| آزاد شہر | Free city |
| آجر | Employer |
| آلڈرمین | Alderman |
| آمر | Dictator |
| آمری | Dictatorial |
| آیرستان | Ireland |
| ابواب | Rates centimes additionel |
| اتباع | Dependence |
| اتحاد | Union |
| اتحاد تجارتی | Trade Union |

| | |
|---|---|
| اثباتی | Positivist |
| اجازه | License |
| اجانب | Foreigners |
| اجتماعیت | Collectivism |
| احکام | Ordinances |
| احکام مجلس شاهی | Orders in council |
| اختلال | Disorder |
| اختیاری دفعه | Optional clase |
| اخلاق | Morality |
| اداره | Institutions |
| ارکان | Members |
| ارکان مرکز | Centrists |
| ارکان یسار | Leftists |
| ارکان یمین | Rightist |
| استحفاظی | Conservatives |
| استشاره | Plebiscite |
| اسیسر | Assessor |
| استناد | Certification |
| استوار | Rigid |
| استیصالی | Radical |
| استیضاح | Interpellation |

| | |
|---|---|
| Bishop | اسقف |
| See; Bishopric | اسقفیہ |
| Slav | اسلافی |
| Socialism | اشتراکیت |
| Communism | اشتمالیت |
| Honorary | اعزازی |
| Organs | اعضاء |
| Organs of Government | اعضاء حکومت |
| Declaration | اعلان |
| Declaration of the Rights of a man | اعلان حقوق انسانی |
| Declaration of London | اعلان لندن |
| Aristocracy | اعیانیت |
| Authority | اقتدار |
| Minority | اقلیت |
| Continental America | اقلیمی امریکہ |
| Unit | اکائی |
| Majority | اکثریت |
| Divine | الوہی |
| Home affairs | امور خارجہ |
| Foreign affairs | امور داخلہ |
| Lord mayor | امیر بلد |

| | |
|---|---|
| امتزاج | Welding |
| انگلستان جدید | New England |
| املاک | Property |
| انتظامی صوبہ | Adminstrative county |
| انتظامی عدالت | Administrative court |
| انتظامی قانون | Adminstrative Law |
| اندیانی | Red Indian |
| انجمن اقوام | League of Nations |
| انفساخ | Dissolution |
| اول امیر بحریہ | First Lord of the Admiralty |
| اول امیر خزانہ | First Lord of the Treasury |
| اول مامور امور عامہ | First Commissiner of Works |
| اہل تفویض | Mandatory |
| ائتلاف یورپ | Concert of Europe |
| ایلچی | Envoy |
| اینگلو ہندی | Anglo-Indian |
| ایوان | Chamber |
| ایوان بالائی | Upper House |
| ایوان تجارت | Chamber of ommerce |
| ایوان زیریں | Lower House |
| ایوان والیان ریاست | Chamber of Princes |

## ب

| | |
|---|---|
| بالواسطہ | Indirect |
| باقیماندہ اختیارات | Residuary powers |
| بچوانستان | Bechuanaland |
| بچولیا | Mediator |
| بحری امرا | Sea Lords |
| بحری غنیمت | Prize |
| ہدایت | Initiative |
| بدرقہ | Convoy |
| بلاواسطہ | Direct |
| بربری | Barbarian |
| برطانوی ہند | British India |
| برطانوی ہندی حکومت | British Indian Government |
| بریطانی | Breton |
| بزرک | Caucus |
| بسوٹستان | Basutoland |
| بلادیات | Civics |
| بلدی برو | Municipal Borough |
| بلدی جماعت | Municipal Body |
| بلدیہ | Municipal Corporation |
| بلدی صوبہ | Fu (Japan) |

| | |
|---|---|
| بلدی مجلس آب | Metropolitan Water Board |
| بلدی مہتمم | City manager |
| بمباری | Bombardment |
| بولشوی | Bolshevist |
| بولشویت | Bolshevism |
| بہم رسانی | Commissariat |
| بے اسلحگی | Disarmament |
| بیچ بچاؤ | Mediation |
| بے عملی | Inaction |
| بے قاعدہ جنگ | Guerilla warfare |
| بے قلمدانی وزیر | Minister without Portfolio |

## پ

| | |
|---|---|
| پارلیمنٹ | Parliament |
| پارلیمنٹی | Parlimentary |
| پارلیمنٹی معتمد | Parlimentary Secretary |
| پارہ | Paragraph |
| پجاری | Priest |
| پرامن ناکہ بندی | Pacific Blockade |
| پرانا عہدنامہ | Old Testament |
| پرگنہ | Canton (France), Town (America) |
| پرگنہ کا جلسہ | Town meeting |

| | |
|---|---|
| پروشیا | Prussia |
| پروشوی | Prussian |
| پولستان | Poland |
| پولستانی | Pole |
| پھیلنے والی گولیاں | Expanding bullets |
| پیام | Message |
| پیرش | Parish |
| پینٹھ | Market |

## ت

| | |
|---|---|
| تاویل | Interpretation |
| تابع | Dependency |
| تبنیت | Adoption |
| تجویز اعظم | The Grand Design |
| تحدید اسلحہ | Limitation of Armaments |
| تحریری | Written |
| تحکیم | Arbitration |
| تدبری | Diplomatic |
| تسویہ | Settlement |
| تعامل | Cooperation |
| تعاون | Mutual help |
| تعزیری عدالت | Criminal court |

| | |
|---|---|
| تفریق اختیارات | Separation of Powers |
| توقف جنگ | Truce |
| تفوق | Paramountcy |
| تفویض | Mandate |
| تفویض الف | Mandate A |
| تفویض ب | Mandate B |
| تفویض ج | Mandate C |
| تماس | Contact |
| تنظیم | Oragonization |
| تنوع | Variety |
| توگستان | Togoland |
| تہدید | Sanction |
| تہدید قانونی | Legal sanction |

ث

| | |
|---|---|
| ثالثی | Arbitration |

ج

| | |
|---|---|
| جاسوس | Spy |
| جامعہ | University |
| جبل الطارق | Gibraltar |
| جرّاح | Surgeon |
| جزائر دوشیزہ | Virgin Islands |

| | |
|---|---|
| جزائر رودبار | Channel Island |
| جلسہ | Meeting |
| جماعت مقننہ | The Legislature |
| جمالیات | Aesthetics |
| جمعیت | Assembly |
| جمعیت قومی | National Assembly |
| جمعیت مقننہ | Legislative Assembly |
| جمعیت وفاقیہ | Federal Assembly |
| جمہوری | Republican |
| جنگجو | Combatant |
| جنگ سی سالہ | Thirty Year's War |
| جواب دہ | Responsible |
| جیوری | Jury |

## چ

| | |
|---|---|
| چخ | Czech |
| چنگی | Excise |
| چوکی | Outpost |
| چھاؤنی | Cantonment |
| چیچوسلوفاکیہ | Czechosloakia |

## ح

| | |
|---|---|
| حد اختیار، حد سماعت | Jurisdiction |

| | |
|---|---|
| Sanitation | حفظانِ صحت |
| Right | حق |
| Angury | حق اتلاف املاک |
| Right of Veto | حق استناع |
| Science | حکمیات |
| Scientific | حکمیاتی |
| Government | حکومت |
| Governmental | حکومتی |
| Ally | حلیف |
| Excluded areas | خارج شدہ رقبے |
| Foreign Department | خارجیہ |
| Treasurer | خازن |
| Civilwar | خانہ جنگی |
| Defence services | خدام مدافعت |
| Civil service | خدمت ملکی، خدمت کشوری |
| Special | خصوصی |
| Letters of credence | خطوط اعتبار |
| Will to cooperate | خواہش تعاون |
| Cooption | خود انتخاب |
| Tyrant | خودسر |
| Tyranny | خودسری |

د

| | |
|---|---|
| داخلیہ | Home Department |
| دارالعوام | House of Commons |
| دارالامرا | House of Lords<br>Chamber of Peers |
| دارالنائبین | House of Representative |
| دارالوکلاء | Chamber of Deputies |
| دستاویزِ شرکت | Instrument of Accesion |
| دستور | Constitutions |
| دستور ساز | Constitution-maker; constituent |
| دستوری | Constitutional |
| دستور سازی | Constitution making |
| دوچے | Duce |
| دوفرقی | Bilateral |
| دُوَل | Powers |
| دولتِ عامّہ | Commonwealth |
| دیسی | Native |
| دیوانی عدالت | Civil court |
| دیہہ | Town; Township (America) |
| دیہی اتحاد | Village Union |
| دیہی ضلع | Rural District |

| اصطلاحات | فہرست |
| --- | --- |
| Rural Parish | دیہی پیرش |
| Ken (Japan) | دیہی صوبہ |

## ذ

| | |
| --- | --- |
| Bye-election | ذیلی انتخاب |
| Sub-committee | ذیلی جماعت؛ ذیلی مجلس |
| Bye-Law | ذیلی قاعدہ |
| Cape of Good Hope | راس امید |
| Voter | رائے دہندہ |
| Public opinion | رائے عامہ |
| Reaction | ردّ عمل |
| Custom | رسم و رواج |
| Pendulum | رقاص |
| Member | رکن |
| Customary | رواجی |
| Toleration | رواداری |
| Report | روداد |
| Leader | رہبر |
| Leader of the House of Commons | رہبر دارالعوام |
| Leader of the opposition | رہبر مخالفت |
| Reichsfuehrer | رہنمائے سلطنت |

## ز

| | |
|---|---|
| زنگی | Negro |

## س

| | |
|---|---|
| سررشتۂ بہم رسانی | Commissariat Department |
| سرمملکت | Head of the state |
| سفارش | Recommendation |
| سفیر | Ambassador |
| سفید فاموں کا بار | White man's Burden |
| سلطنت | Empire |
| سلطنت عثمانیہ | Ottoman Empire |
| سنساری کانفرنس | World conference |
| سنوی | Chronological |
| سوراج | Self-government |
| سوراجی رقبے | Self governing areas |
| سوازیستان | Swaziland |
| سوویت | Soviet |
| سوئیزرستان | Switzerland |
| سینات | Senate |
| سیناتی | Senator |

## ش

| | |
|---|---|
| شاہی مہربردار | Lord Privy seal |

| | |
|---|---|
| Crown colonies | شاہی نوآبادیاں |
| Corporation | شخصیہ |
| Department | شعبہ |
| Amateur | شوقین |
| Citizen | شہری |
| Urban districts | شہری اضلاع |
| City state | شہری مملکت |

## ص

| | |
|---|---|
| Presidentship | صدارت |
| Presidential | صدارتی |
| President | صدر |
| President of The Republic | صدر جمہوریہ |
| Chairman of The peoples Commissars | صدر مامورین عوام |
| President of The Board of Trade | صدر مجلس تجارت |
| President of The Board Education | صدر مجلس تعلیم |
| Lord President of The Council | صدر مجلس شاہی |
| Accountant General | صدر محاسب |
| Solicitor General | صدر مشیر قانونی |
| Postmaster General | صدر ناظم ڈاک |
| Director of public Instruction | صدر ناظم تعلیمات |
| Praesidium | صدریہ |

| | |
|---|---|
| Attorney General | صدر وکیل سرکار |
| Advisory council | صلاح کار مجلس |
| Treaty | صلحنامہ |
| Industrial importance | صنعتی اہمیت |
| County; Province | صوبہ |
| County-borough | صوبہ جاتی برو |
| Prefect (France) | صوبہ دار |
| Prefect of the Seine | صوبہ دار صوبہ سین |
| Prefect of Police | صوبہ دار کوتوالی |
| General council of the Department | صوبہ کی مجلس عامہ |
| Provincial | صوبہ داری |

## ض

| | |
|---|---|
| Seizure | ضبطی |
| Arrondissement; District | ضلع |
| District council | ضلعواری |

## ط

| | |
|---|---|
| Classes | طبقات |
| Spoils system | طرز غنیمت |
| Summons | طلب نامہ |
| Aeroplane | طیارہ |
| Aeronautics | طیارہ رانی |

## ع

| | |
|---|---|
| Judge | عادل |
| Magistrate | عامل |
| The Executive | عاملہ |
| Court | عدالت |
| Court of conflicts | عدالت تناقص |
| Court of cassation | عدالت تنسیخ |
| Prize court | عدالت غنیمت |
| Judicial committee | عدالتی مجلس |
| The Judiciary | عدلیہ |
| Oligarchy | عدیدیت |
| Petition of Rights | عرضداشت حقوق |
| Decade | عشرہ |
| Organ of Government | عضو حکومت |
| Organism | عضویہ |
| Territory<br>Land (Germany) | علاقہ |
| Territorial | علاقتی |
| Abuse of the flag of Truce | علم توقف جنگ کا بیجا استعمال |
| Democratic | عمومی |
| Democracy | عمومیت |

| | |
|---|---|
| عمیل | Agent |
| عمیلانہ مناصب | Agency functions |
| عملیہ | Agency |
| عوض | Reprisal |
| عہد آفریں | Epoch-making |
| عہد نامہ | Treaty |
| عہد یگانگت | Era of Good Feeling |

غ

| | |
|---|---|
| غالیت | Extremism |
| غیر جنبہ دار | Neutral |
| غیر ذمہ دار | Irresponsible |
| غیر محارب | Non-combattant |
| غیر مکتوب | Unwritten |
| غیر ممنوعہ | Non-contraband |

ف

| | |
|---|---|
| فاشی | Fascist |
| فاشیت | Fascism |
| فرد حقوق | Bill of Rights |
| فردیہ | Unitary State |
| فریق | Party |
| فریق بندی | Party System |

| | |
|---|---|
| فریقین جنگ | Belligerent |
| فضائی | Air- |
| فضائیہ | Air force |
| فطرتیین | Naturalists |
| فنستان | Finland |
| فنی | Technical |
| فنون لطیفہ | Fine arts |
| فنیقی | Phoenician |
| فنیقیہ | Phoenicia |

## ق

| | |
|---|---|
| قانون | Law |
| قانون اجانب | Jus gentium |
| قانون بندوبست | Act of settlement |
| قانون بین الاقوام | International Law |
| قانون جنگ و امن | De jure belli ac pacis |
| قانون سازی | Legislation |
| قانون فطرت | Law of Nature |
| قانون کا راج | Rule of Law |
| قائم مقام | Representative |
| قرارداد عدم اعتماد | Vote of want of confidence |
| [illegible] | Public debt |

فہرست اصطلاحات



| | |
|---|---|
| Division | قسمت |
| Divisional | قسمت داری |
| Absolute contraband | قطعی ممنوعات |
| Dominion | قلمرو |
| Consul | قنصل |
| National Assembly | قومی جمعیت |
| Imperial Germany | قیصری جرمنی |

## ک

| | |
|---|---|
| Cabinet | کابینہ |
| Cabinet government | کابینی حکومت |
| Congress | کانگریس |
| Character | کردار |
| Primogeniture | کلانیت |
| Church (organization) | کلیسا |
| Ecclesiastical | کلیسائی |
| Commander | کمندار |
| Police commissioner | کوتوال |
| Open sea | کھلا سمندر |
| Canton | کینٹن |
| Civil | کشوری |

## گ

| | |
|---|---|
| گاؤں سبھا | Village Council |
| گروہ | Party |
| گورنر جنرل مجلس عاملہ | Governor-General in council |
| گورنر جنرلی قوانین | Governor-General's acts |

## ل

| | |
|---|---|
| لارڈ چانسلر | Lord Chancellor |
| لامرکزیت | Decentralization |
| لچکدار | Flexible |
| لسانی | Linguistic |
| لنکا | Ceylon |

## م

| | |
|---|---|
| مادری ملک | Mother country |
| مالیات | Finance |
| مامور | Commissioner, Commisar |
| مامور اعلیٰ | High commissioner |
| مامورین عوام | People's commissioner |
| ماموریہ | Commission |
| ماموریۂ تفویض | Mandates commission |
| ماموریۂ ہدایت | Commission of Initiative |
| ماورائے کائی | Trans-Kei |

| | |
|---|---|
| Trans-Jordan | ماورائے یردون |
| Fisheries | ماہی گیری |
| Alternative | متبادل |
| Parallel | متوازی |
| Magyar (Hungarian) | مجار |
| Hungary | مجارستان |
| Abstract | مجرد |
| Council | مجلس |
| Council of The Union | مجلس اتحاد |
| Staenderat | مجلس اجزار |
| Naval committee | مجلس بحریہ |
| Board of Estimates and apportionment | مجلس تخمین و تقسیم |
| Reichstag | مجلس سلطنت |
| County council / Prefectural council | مجلس صوبہ |
| Nationalrat | مجلس قومی |
| Board of Revenue | مجلس مال |
| Board of Trustees | مجلس امنار |
| Legislative council | مجلس مقننہ |
| Council of State | مجلس مملکت |
| Administrative council | مجلس انتظامی |

| فہرست | اصطلاحات |
| --- | --- |
| مجلس وفاقی | Federal council |
| مجلس ہند | India council |
| محاصرہ | Seige |
| محاصل | Taxes |
| محافظان امن | Justices of the Peace |
| محالفہ | Alliance |
| محالفۂ مقدس | The Holy alliance |
| محفوظہ | Reserved |
| محفوظات | Reserves |
| محکمۂ وفاقیہ | Bundesgericht |
| محمیہ | Protectorate |
| مخاصمانہ کاروائیاں | Hostilities |
| مخلوط وزارت | Coalition ministry |
| مداخلت | Intervention |
| مدرسۂ تعلیم المعلمین | Normal schools |
| مراجعہ | Referendum |
| مرافعہ | Appeal |
| مرکب | Composite |
| مرکب عاملہ | Plural Executive |
| مرکز | Centre |
| مرکز گریز | Centrifugal |

| | |
|---|---|
| مرکزی | Central |
| مرکزیت | Centeralization |
| مزدور | Labourer |
| مستقر | Chief town |
| مستقل | Permanent |
| مسماری | Destruction |
| مسودہ | Draft Bill |
| مشروط ممنوعات | Conditional Contraband |
| مشیر | Adviser |
| مصالحہ | Conciliation |
| مصغرہ | Miniature |
| مطلق العنانی | Autocracy |
| مطلق العنان | Autocratic |
| معاشرہ | Society |
| معاندانہ | Unfriendly |
| معاہدۂ معاشری | Social contract |
| معتمد | Secretary |
| معتمد مملکت | Secretary of State |
| معتمدی | Secretariat |
| معطیات | Data |
| معیار رائے دہی | Suffrage |

| | |
|---|---|
| مغول | Mongol |
| مفاہمت | compromise |
| مفاہمہ | Agreement |
| مفوضہ | Transferred |
| مفوضہ علاقے | Mandated Territories |
| مقامی | Local |
| مقامی ادارات | Local authorities |
| مقامی سوراج | Local self-government |
| مقتدی | Followers |
| مقربیت | Nepotism |
| مقننہ | The Legislature |
| مکھیا | Headman |
| ملکی امیر | Civil Lord |
| ملوکیت | Monarchy |
| ممنوعات جنگی | Contraband |
| منتخبین | Selectmen |
| مملکت | State (Independent) |
| مملکتی کھیت | State farms |
| منشور | Charter |
| مواخذہ | Impeachment |
| موافقہ | Convention |

| | |
|---|---|
| موروثی | Hereditary |
| موری | Sewer |
| مہربان شاہان مطلق | Benevolent Despots |
| میربلد | Mayor |

## ن

| | |
|---|---|
| ناطق | Final |
| ناظم | Director |
| نیابتی | Representative |
| نیم خارج از اختیار رقبے | Semi-excluded areas |
| ناکہ بندی | Blockade |
| نائب شاہ | Viceroy |
| نائب صدر | Vice-President |
| نائب صوبہ | Sub-prefect |
| نپولینی | Napoleonic |
| نشست | Sessions |
| نشیبستان | Netherlands |
| نظارت | Inspectorate |
| نمائشی عنصر | Dignified elements |
| نوآبادی | Colony |
| نوادرخانہ | Museum |
| نوزیلستان | New Zealand |

| | |
|---|---|
| موروثی | Hereditary |
| موری | Sewer |
| مہربان شاہان مطلق | Benevolent Despots |
| میر بلد | Mayor |

## ن

| | |
|---|---|
| ناطق | Final |
| ناظم | Director |
| نیابتی | Representative |
| نیم خارج از اختیار رقبے | Semi-excluded areas |
| ناکہ بندی | Blockade |
| نائب شاہ | Viceroy |
| نائب صدر | Vice-President |
| نائب صوبہ | Sub-prefect |
| نپولینی | Napoleonic |
| نشست | Sessions |
| نشیبستان | Netherlands |
| نظارت | Inspectorate |
| نمائشی عنصر | Dignified elements |
| نوآبادی | Colony |
| نوادر خانہ | Museum |
| نوزیستان | New Zealand |

| | |
|---|---|
| نیابت تناسبہ | Proportional representation |
| واحد قابل انتقال رائے | Single transferable vote |
| والی | Governor |
| وجہ وجود | Raison d'être |
| وحدت | Unity |
| ورائے ملکیت | Extra-territoriality |
| وزارت | Ministry |
| وزرا | Ministers |
| وزرائے بلا قلمدان | Ministers without Portfolio |
| وزیر | Minister |
| وزیر تطابق دفاع | Minister for co-ordination of defence |
| وزیر تفویض | Minister of Delegation |
| وزیر حفظان صحت | Minister of Health |
| وزیر رسل و رسائل | Minister of communications |
| وزیر زراعت | Minister of Agriculture |
| وزیر مزدوری | Minister of Labour |
| وزیر وظائف | Minister of Pensions |
| وزیر ہند | Secretary of state for India |
| وسطانی | Middle |
| وظائف | Pensions |

| | |
|---|---|
| Federal | ئی |
| Federal court | ئی عدالت |
| Federative | یتی |
| Federation } | |
| Federal states } | یسہ |
| Delegation | |
| Delegate | |
| Advocate General | سرکار |
| Minister Plenipotentiary | مختار |
| Chargé d' affaires | صائح |
| Holland | ستان |
| Dutch | ے ولندیزی |
| Volkraad | ومی (ولندیزی ہند) |
| Versailles | ئی |

ه

| | |
|---|---|
| Indian State Forces | ائی ریاستی افواج |
| Airship | جہاز |
| Air force | |
| Gubernatorium ی | اکمیہ |
| Single member constituency | لقہ |
| Europeanise | ا |

# مؤلف کی سیاسیات و تاریخ پر کتابیں اور رسالے

## سلسلہ مطالعات فلسفۂ سیاسیات اسلامی

-ine Great oriental Political Philosphers (۱)
-Mawerdi and the Qabus-nameh (۲)
-e Political though of Nizamu'l-mulk Tusi. (۳)
-Ghazzali on The theory and practice of Politics (۴)
-ahmud Gawan's Political Thought and Adminstration (۵)
-he origin of Islamic Polity. (۶)

---

(۱) مختصر تاریخ دکن ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ قیمت مجلد عہ ر، غیر مجلد
(۲) تاریخ ہند کی بارہ تاریخی کہانیاں ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ زیر ترتیب
(۳) تاریخ ہند کی بیس تاریخی کہانیاں ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ زیر ترتیب

## تراجم

(۱) از فرانسیسی بہ انگریزی

-cursions of the Muslims into France, Savoy and Switzerland

(۲) از انگریزی بہ اردو: اڈولف ہولم: تاریخ یونان قدیم - چار ضخیم جلدوں
مطبوعہ دارالطبع جامعہ عثمانیہ

---

[illegible] سیاسات، جلد اول۔ رعایتی قیمت ۸ر